بسم اللہ الرحمن الرحیم        ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ

یا حسیب        یا غفور

اللّٰھم صلّ وسلّم وبارک علٰی سیدنا ومولٰنا وحبیبنا محمدٍ النبی الامی وعلٰی الہٖ واصحابہٖ وعترتہٖ بعدد کل معلوم لک وبعدد خلقک ورضٰی نفسک وزنۃ عرشک ومداد کلماتک استغفر اللہ الذی لا الٰہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ۔

یا حی یا قیوم

# التوبۃ والاستغفار

سلسلہ اشاعت ۲۸۱



کرۂ ارض پر بسلسلۂ اسلام تمام مسلمان بھائی آپس میں متحد ہوں۔ یا قوی یا قیوم

از افاضات محمد برکت علی لودھیانوی عفی عنہ

المقام النخاف للصحاف المقبول المصطفین ◎ دار الاحسان فیصل آباد

قُل

عِشقِ مُحمّدٍ صلی اللہ علیہ وسلم

مَذهَبِي وحُبُّهٗ مِلَّتِي

وَطَاعَتُهٗ منزِلِي

(یہ کہ) حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے عشق میرا مذہب

محبت میری مِلّت اور اتّباع میری منزل ہے



ابوانیس محمد برکت علی لودھیانوی

عفی عنہ

سلسلہ اشاعت ۲۸۱

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

مَا شَآءَ اللّٰہُ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ؛

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَعِتْرَتِہٖ بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ؛

# اَلتَّوْبَۃُ وَالْاِسْتِغْفَارُ

## اَلتَّوْبَۃُ فِی اللُّغَۃِ

### توبہ کے لغوی معنی

التوب ترک الذنب علی اجمل الوجوہ وھو ابلغ وجوہ الاعتذار فان الاعتذار علی ثلاثۃ اوجہ اما ان یقول المعتذر لم افعل او یقول

اَلتَّوْبُ (ن) کے معنی گناہ کو اچھے طریقے سے چھوڑ دینے کے ہیں اور یہ معذرت کی سب سے بہتر صورت ہے کیوں کہ اعتذار کی تین ہی صورتیں ہیں پہلی صورت یہ ہے کہ عذر کنندہ اپنے جرم کا سرے

فعلت لاجل كذا او فعلت واسأت
وقد اقلعت ولا ارجع لذلك
وهذا الاخير هو التوبة و
التوبة فى الشرع ترك الذنب
لقبحه والندم على ما فرط منه
والعزيمة على ترك المعاودة
وتدارك ما امكنه ان
يتدارك من الاعمال بالاعادة
فمتى اجتمعت هذه الاربع
فقد كمل شرائط التوبة و
تاب الى الله تذكر ما يقتضى
الانابة نحو۔

سے انکار کر دے اور کہہ دے لَمْ اَفْعَلْهُ
کہ میں نے کیا ہی نہیں۔ دوسری صورت یہ ہے
کہ اس کے لیے وجہ جواز تلاش کرے اور
بہانے تراشنے لگ جائے۔ تیسری صورت
یہ ہے کہ اعتراف جرم کے ساتھ آئندہ نہ
کرنے کا یقین بھی دلائے۔ الغرض اعتذار
کی یہ تین صورتیں ہی ہیں اور کوئی چوتھی صورت
نہیں ہے۔ اور اس آخری صورت کو توبہ
کہا جاتا ہے مگر شرعاً اسے توبہ جب کہیں
گے کہ گناہ کو گناہ سمجھ کر چھوڑ دے اور اپنی
اگلی زیادتی پر نادم ہو اور دوبارہ نہ کرنے
کا پختہ عزم کرے اگر ان گناہوں کی تلافی
ممکن ہو تو حتی الامکان تلافی کی کوشش کرے
پس توبہ کی یہ چار شرطیں ہیں جن کے پائے
جانے سے توبہ مکمل ہوتی ہے۔

تاب الی اللہ ان باتوں کا تصور کرنا جو
انابت الی اللہ کی مقتضی ہوں۔

قرآن میں یہ ہے۔

فَتُوبُوٓا اِلَى اللّٰهِ جَمِيعًا
(سورۃ النور ۲۴: ۳۱)

سب اللہ کے آگے توبہ کرو۔

اَفَلَا يَتُوبُونَ اِلَى اللّٰهِ (المائدہ)

تو یہ کیوں اللہ کے آگے توبہ نہیں کرتے؟

وَتَابَ اللّٰهُ عَلَيْهِ - اى قبل توبته منه -

لَقَدْ تَابَ اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ وَ الْمُهَاجِرِيْنَ - (۹ - ۱۱۷)

ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ لِيَتُوْبُوْا - (۹ - ۱۱۸)

فَتَابَ عَلَيْكُمْ وَعَفَا عَنْكُمْ (آل عمران - ۷۲)

والتائب عليكم - يقال لباذل التوبة ولقابل التوبة فالعبد تائب الى الله والله تائب على عبده والتوب العبد الكثير التوبة وذلك بتركه كل وقت بعض الذنوب على الترتيب حتى يصير تاركا لجميعه وقد يقال الله ذلك لكثرة قبوله توبة العباد حالا بعد حال وقوله

اللہ نے اس کی توبہ قبول کی۔ اسی سے ہے اللہ کا یہ فرمان

پھر اللہ نے پیغمبر پر مہربانی کی اور مہاجرین پر۔

پھر اللہ نے ان پر مہربانی کی تاکہ توبہ کریں۔

سو اس نے تم پر مہربانی کی اور تمہاری حرکات سے درگذر فرمائی۔

اَلتَّائِبُ (اسم فاعل) توبہ کرنے والا۔ توبہ قبول کرنے والا بندہ خدا کے سامنے توبہ کرتا ہے اور اللہ توبہ قبول فرماتا ہے۔ اس لیے تَائِبٌ کا لفظ اللہ اور بندے دونوں پر بولا جاتا ہے۔ اَلتَّوَّابُ یہ بھی اللہ تعالیٰ اور بندے دونوں پر بولا جاتا ہے۔ جب بندے کی صفت ہو تو اس کے معنی کثرت سے توبہ کرنے والا کے ہوتے ہیں یعنی وہ شخص جو یکے بعد دیگرے گناہ چھوڑتے چھوڑتے بالکل گناہوں کو ترک کر دے اور جب تواب کا لفظ اللہ تعالیٰ کی صفت ہو تو اس کے معنی ہوں گے وہ ذات جو کثرت سے بار بار بندوں کی توبہ قبول فرماتی ہے۔

قرآن کریم میں ہے:

وَمَنْ تَابَ وَعَمِلَ صَالِحًا فَاِنَّهٗ يَتُوْبُ اِلَى اللّٰهِ مَتَابًا

اور جو شخص توبہ کرتا ہے اور نیک کام کرتا ہے تو وہ ہی اللہ تعالیٰ کی طرف خاص طور پر رجوع کرتا ہے۔

(الفرقان - ۱۷)

ای التوبة التامة وهو الجمع بين ترك القبيح وتحری الجميل

مکمل توبہ یہ ہے کہ گناہ ترک کرکے صالح اعمال انجام کیے جائیں۔

عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ مَتَابِ

میں اسی پر بھروسہ رکھتا ہوں اور اسی کی طرف رجوع کرتا ہوں بے شک وہ بار بار توبہ قبول کرنے والا مہربان ہے۔

اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ۔

(۱۳ - ۳۰)

مفردات للراغب الاصفهانی الجلد الاول صفحہ ۱۶۲/۶۱

---



# قال اللہ تعالیٰ عزوجل

## توبۃ العالم

### عالم کی توبہ کا بیان

إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا وَأَصْلَحُوا وَبَيَّنُوا

مگر جو لوگ توبہ کر لیں اور اصلاح کر دیں اور (ان مضامین کو) ظاہر کر

فَأُولَٰئِكَ أَتُوبُ عَلَيْهِمْ وَأَنَا التَّوَّابُ

دیں تو ایسے لوگوں پر میں متوجہ ہو جاتا ہوں اور میری تو بکثرت عادت ہے توبہ قبول

الرَّحِيمُ ○ (سُوْرَۃُ الْبَقَرَۃ - ۱۶۰)

کر لینا اور مہربانی فرمانا۔

اي رجعوا عما كانوا فيه و
اصلحوا اعمالهم وبينوا الناس
ما كانوا يكتمونه (فاولئك اتوب
عليهم وانا التواب الرحيم) وفي
هذا دلالة على ان الداعية
الى كفر او بدعة اذا تاب الى

(یعنی وہ گناہ جن میں وہ مبتلا تھے ان کو چھوڑ کر
اپنے اعمال کی اصلاح کر لی اور جو کچھ انہوں
نے چھپایا تھا اس کو بیان کیا وہی لوگ ہیں
جن پر میں مہربان ہوتا ہوں اور میں توبہ قبول
کرنے والا مہربان ہوں)
اس آیت میں اس بات کی دلیل ہے کہ جو

الله تاب الله عليه ، وقد ورد ان الامم السابقة لم تكن التوبة تقبل من مثل هولاء منهم ولكن هذا من شريعة نبي التوبة ونبي الرحمة صلوات الله وسلامه عليه

شخص لوگوں کو کفر و بدعت کی دعوت دے جب وہ (اس سے) اللہ تعالیٰ کی طرف توبہ کرے تو خدا اس کی توبہ قبول فرماتا ہے اور قرآن و حدیث میں آیا ہے کہ پہلی امتوں میں اس قسم کی توبہ نہ تھی لیکن نبی توبہ اور نبی رحمت کی شریعت میں یہ بات رکھی گئی ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الاول صفحہ ۲۰۰

عن سعيد بن جبير رضى الله عنه فى قوله (اتوب عليهم) يعنى اتجاوز عنهم.

حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں "اتوب علیھم" کا معنی "اُن سے درگذر کرتا ہوں" ہے

فتح القدیر الجلد الاول صفحہ ۱۴۱

عن قتادة رضى الله عنه فى قوله "الا الذين تابوا واصلحوا" قال اصلحوا ما بينهم وبين الله وبينوا الذى جاءهم من الله ولم يكتموه ولم يجحدوه

حضرت قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اللہ تعالیٰ کے اس فرمان (مگر جو توبہ کریں اور اپنی اصلاح کریں) کے تحت فرماتے ہیں یعنی آپس کے معاملات کو درست کر لیں اور احکام خداوندی کو بیان کریں اور ان کو نہ چھپائیں اور نہ ہی ان سے انکار کریں

فتح القدیر الجلد الاول صفحہ ۱۴۱

---

# فَضْلُ التَّوْبَةِ
## توبہ کی فضیلت

اِلَّا الَّذِیْنَ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَ اَصْلَحُوْا

ہاں مگر جو لوگ توبہ کریں اس کے بعد اور اپنے کو سنواریں

فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ○ (سُوْرَۃُ اٰلِ عِمْرَانْ : ۸۹)

سو بیشک اللہ تعالیٰ بخشش دینے والا رحمت کرنیوالا ہے۔

وھذا من لطفه وبره و رافته ورحمته وعائدته علی خلقه ان من تاب الیه تاب علیه۔

یہ اس کا لطف وکرم و شفقت و رحمت اور اپنی مخلوق پر خاص ترس ہے۔ اگر (گناہ گار) اس کی طرف جھک کر توبہ کرتا ہے تو وہ اس پر مہربان ہوتا ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الاوّل صفحہ ۳۸۰

# ثَوَابُ مَنْ تَابَ مِنْ اَعْمَالِ السُّوْءِ
## بُرے کاموں کے بعد توبہ کرنے کا ثواب

اِنَّمَا التَّوْبَةُ عَلَى اللّٰهِ لِلَّذِیْنَ یَعْمَلُوْنَ

توبہ جس کا قبول کرنا اللہ تعالیٰ کے ذمہ ہے وہ تو ان ہی کی ہے جو حماقت سے

السُّوْٓءَ بِجَهَالَةٍ ثُمَّ یَتُوْبُوْنَ مِنْ قَرِیْبٍ

کوئی گناہ کر بیٹھتے ہیں جلد ہی توبہ کر لیتے ہیں

فَاُولٰٓئِکَ یَتُوْبُ اللّٰہُ عَلَیْہِمْ ؕ ○ (النساء: ۱۷)

سو ایسوں پر تو اللہ تعالیٰ توجہ فرماتے ہیں ۔

| | |
|---|---|
| قال مجاھد رضی اللہ عنہ کل من عصی اللہ خطا او عمدًا نھو جاھل حتی ینزع عن الذنب ۔ | حضرت مجاہد رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہر وہ گناہ گار جو بھول کر یا جان بوجھ کر خدا کی نافرمانی کرے وہ جاہل ہے حتیٰ کہ وہ اپنے گناہوں سے باز آجائے ۔ |

تفسیر ابن کثیر الجلد الاوّل صفحہ ۴۶۳

| | |
|---|---|
| عن ابی العالیۃ رضی اللہ عنہ انہ کان یحدث ان اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کانوا یقولون کل ذنب اصابہ عبد فھو جھالۃ ۔ | حضرت ابو العالیہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ بیان کرتے تھے کہ اصحاب رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) فرمایا کرتے تھے ہر وہ گناہ جس کا بندہ ارتکاب کرتا ہے جہالت ہے |
| رواہ ابن جریر ۔ | اسے ابن جریر نے روایت کیا ہے ۔ |

تفسیر ابن کثیر الجلد الاوّل صفحہ ۴۶۳

## اَلتَّوْبَۃُ عِنْدَ الْمَوْتِ

### مرنے کے قریب توبہ کرنا

وَلَیْسَتِ التَّوْبَۃُ لِلَّذِیْنَ یَعْمَلُوْنَ السَّیِّاٰتِ ج

اور ایسے لوگوں کی توبہ نہیں جو گناہ کرتے رہتے ہیں ۔

حَتّٰی اِذَا حَضَرَ اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ قَالَ اِنِّیْ

یہاں تک کہ جب ان میں سے کسی کے سامنے موت ہی آ کھڑی ہوئی تو کہنے لگا کہ میں

تُبْتُ الْئٰنَ ○ (سورۃ النساء - ۱۸)

اب توبہ کرتا ہوں۔

عن عبد الله بن عمر رضی الله عنه قال سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول ما من عبد مومن یتوب قبل الموت بشهر الا قبل الله من ادنی ذلک وقبل موته بیوم وساعة یعلم الله منه التوبة والاخلاص الیه الا قبل منه۔

رواہ ابن مردویة۔

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے جو بندہ اپنے مرنے سے ایک ماہ قبل توبہ کرے اللہ اس کی توبہ قبول فرماتا ہے بلکہ ایک ماہ سے کم میں بھی۔ اور مرنے سے ایک دن پہلے اور مرنے سے ایک گھنٹہ پہلے بھی توبہ قبول فرما لیتا ہے اس کی توبہ اور اس کے مخلص ہونے کا بھی اللہ کو علم ہے۔

اسے ابن مردویہ نے روایت کیا ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الاوّل صفحہ ۴۶۳

# اَلتَّوْبَةُ وَالْاِصْلَاحُ

## توبہ کے بعد اپنی اصلاح کر لینا

اِلَّا الَّذِیْنَ تَابُوْا وَ اَصْلَحُوْا وَ اعْتَصَمُوْا

لیکن جو لوگ توبہ کریں اور اصلاح کر لیں اور اللہ تعالیٰ پر وثوق

بِاللّٰهِ وَ اَخْلَصُوْا دِيْنَهُمْ لِلّٰهِ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ

رکھیں اور اپنے دین کو خاص اللہ ہی کے لیے کیا کریں تو یہ لوگ مومنین

الْمُؤْمِنِيْنَ ○ (سورۃ النساء - ۱۴۶)

کے ساتھ ہوں گے۔

عن معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اخلص دینک یکفک القلیل من العمل۔

رواہ ابن ابی حاتم۔

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنے دین کو خالص کر لے تجھے تھوڑے عمل بھی کافی ہوں گے۔

اسے ابن ابی حاتم نے روایت کیا ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الاول صفحہ ۵۷۰

## اَلتَّوْبَةُ بَعْدَ الظُّلْمِ

## ظلم کے بعد توبہ کا بیان

فَمَنْ تَابَ مِنْۢ بَعْدِ ظُلْمِهٖ وَ اَصْلَحَ فَاِنَّ

پھر جو شخص توبہ کرلے اپنی اس زیادتی کرنے کے بعد اور اعمال کی درستی رکھے تو بیشک

اللّٰهَ يَتُوْبُ عَلَيْهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○

اللہ اس پر توجہ فرمائیں گے۔ بیشک اللہ تعالیٰ بڑی مغفرت والے ہیں بڑی رحمت والے۔

(سورۃ المائدہ - ۳۹)

عن عبد الله بن عمر رضی الله عنه قال سرقت امرأة حليا فجاء الذين سرقتهم فقالوا يارسول الله سرقتنا هذه المرأة فقال رسول الله صلی الله عليه وسلم اقطعوا يدها اليمنى فقالت المرأة هل من توبة فقال رسول الله صلی الله عليه وسلم انت اليوم من خطيئتك كيوم ولدتك امك قال فانزل الله عزوجل:

"فمن تاب من بعد ظلمه واصلح فان الله يتوب اليه ان الله غفور رحيم"۔

رواه ابن جرير۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک عورت نے زیور چوری کیے صحابہؓ اس کو پکڑ کر حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لے آئے اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس عورت نے ہمارے زیور چوری کیے ہیں۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کا داہنا ہاتھ کاٹ دو (اس کا ہاتھ کاٹ دیا گیا پھر) عورت نے عرض کی کہ کیا میری توبہ ہے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو آج اس طرح ہے جیسے تیری ماں نے تجھے آج جنا تو اس پر اللہ نے فرمایا پھر جو شخص توبہ کرے اپنی اس زیادتی کرنے کے بعد اور اعمال کی درستگی رکھے تو بیشک اللہ اس پر توجہ فرمائیں گے بے شک اللہ تعالیٰ بڑی مغفرت والے ہیں بڑی رحمت والے ہیں۔

اسے ابن جریر نے روایت کیا ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثانی صفحہ ٥٦

---

# عَلَامَاتُ الْمُؤْمِنِيْنَ

## مومنوں کی علامات

اَلتَّآئِبُوْنَ الْعٰبِدُوْنَ الْحٰمِدُوْنَ السَّآئِحُوْنَ

وہ ایسے لوگ ہیں جو (گناہوں سے) توبہ کرنے والے ہیں اور (اللہ کی) عبادت کرنے والے

الرّٰکِعُوْنَ السّٰجِدُوْنَ الْاٰمِرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ

(اور) حمد کرنیوالے، روزہ رکھنے والے، رکوع کرنیوالے (اور) سجدہ کرنیوالے، نیک باتوں کی تعلیم کرنیوالے

وَالنَّاهُوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَالْحٰفِظُوْنَ

اور بری باتوں سے باز رکھنے والے اور اللہ کی حدوں کا خیال رکھنے

لِحُدُوْدِ اللّٰهِ ؕ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ ○ (سُوْرَةُ التوبۃ، ۱۱۲)

والے ہیں اور ایسے مومنین کو (جن میں یہ صفات ہیں) آپ خوشخبری سنا دیں۔

(التائبون) من الذنوب کلها سب گناہوں سے توبہ کرنے والے تمام

التارکون للفواحش۔ بدکاریوں کو چھوڑنے والے ہیں۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثانی صفحہ ۳۹۲

# اَلتَّوْبَةُ بَعْدَ الْجَهَالَةِ

## جہالت کے بعد توبہ

اِنَّهٗ مَنْ عَمِلَ مِنْكُمْ سُوْٓءًۢا بِجَهَالَةٍ

کہ جو شخص تم میں سے کوئی برا کام کر بیٹھے جہالت سے

ثُمَّ تَابَ مِنْ بَعْدِهٖ وَ اَصْلَحَ فَاِنَّهٗ

پھر وہ اس کے بعد توبہ کرے اور اصلاح رکھے تو اللہ تعالیٰ کی یہ

غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ○ (الانعام: ۵۴)

شان ہے کہ وہ مغفرت والا مہربان ہے

عن عکرمۃ رضی اللہ عنہ فی قولہ "من عمل منکم سوءا بجھالۃ" قال الدنیا کلھا جھالۃ۔

حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ اللہ تعالیٰ کے اس فرمان میں (جو شخص تم میں سے بے وقوفی سے کوئی کام کر بیٹھے) فرماتے ہیں کہ دنیوی زندگی ساری کی ساری جہالت ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثانی صفحہ ۱۳۵

## اَلتَّوْبَۃُ مِنْ اَعْمَالِ السَّیِّاٰتِ

## بُرے عملوں کے بعد توبہ کا بیان

وَ الَّذِیْنَ عَمِلُوا السَّیِّاٰتِ ثُمَّ تَابُوْا

اور جن لوگوں نے گناہ کے کام کیے پھر وہ ان کے

مِنْ بَعْدِھَا وَ اٰمَنُوْا اِنَّ رَبَّكَ مِنْ

بعد توبہ کرلیں اور ایمان لے آئیں تو تمہارا رب اس توبہ کے بعد

بَعْدِھَا لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ○ (الاعراف: ۱۵۳)

گناہ کا معاف کرنے والا رحمت کرنے والا ہے۔

عن عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ انہ سئل عن ذلك یعنی عن الرجل یزنی بالمرأۃ ثم یتزوجها فتلا ھذہ الآیۃ "والذین عملوا السیئات ثم تابوا من بعدھا وامنوا ان ربك من بعدھا لغفور رحیم"

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ان سے اس امر کے بارے میں پوچھا گیا کہ ایک آدمی کسی عورت سے زنا کرتا ہے پھر اس سے نکاح کرتا ہے تو انہوں نے یہ آیت پڑھی "اور جن لوگوں نے گناہ کے کام کیے پھر وہ ان کے بعد توبہ کرلیں اور ایمان لے آئیں تو تمہارا رب اس توبہ کے بعد گناہ کا معاف کردینے والا رحمت کرنے والا ہے۔"

رواہ ابن ابی حاتم۔

اسے ابن ابی حاتم نے روایت کیا ہے

تفسیر ابن کثیر الجلد الثانی صفحہ ۲۴۸

## اَلْاَمْرُ بِالتَّوْبَةِ وَالْاِسْتِغْفَارِ

### توبہ اور استغفار کا حکم

هُوَ اَنْشَاَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ وَاسْتَعْمَرَكُمْ

اس نے تم کو زمین (کے مادے) سے پیدا کیا اور اس نے تم کو اس میں

فِيْهَا فَاسْتَغْفِرُوْهُ ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ ○

آباد کیا تو تم اپنے گناہ اس سے معاف کراؤ پھر اس کی طرف متوجہ رہو۔

(سورۃ ھود: ۶۱)

"فاستغفروہ ای سلوہ المغفرۃ

فاستغفروہ کا معنی یہ ہے کہ اس سے

لکم من عبادۃ الاصنام" ثم توبوا الیہ" ای ارجعوا الی عبادتہ۔

بتوں کی پوجا پاٹ کی معافی مانگو اور "ثم توبوا الیہ" کا معنی یہ ہے کہ دوبارہ خدا کی بندگی کی طرف رجوع کرو۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثانی صفحہ ۴۸۳

---

وَاسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ ط

اور تم اپنے رب سے اپنے گناہ معاف کراؤ پھر اس کی طرف متوجہ ہو۔

اِنَّ رَبِّيْ رَحِيْمٌ وَّدُوْدٌ ○ (ھود : ۹۰)

بلاشبہ میرا رب بڑا مہربان اور بڑی محبت والا ہے۔

والمراد ھنا انہ عظیم الرحمۃ للتائبین۔

اور مراد اس جگہ یہ ہے کہ وہ ذات باری توبہ کرنے والوں پر بڑی رحمت والا ہے۔

تفسیر فتح القدیر الجلد الثانی صفحہ ۴۹۵

---

وَيٰقَوْمِ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ثُمَّ تُوْبُوْٓا

اور اے میری قوم تم اپنے گناہ اپنے رب سے معاف کراؤ پھر اس کی طرف

اِلَيْهِ يُرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَيْكُمْ مِّدْرَارًا وَّ

متوجہ رہو وہ تم پر خوب بارش برسائے گا اور تم کو

يَزِدْكُمْ قُوَّةً اِلٰى قُوَّتِكُمْ ○ (ھود ۵۲)

اور قوت دے کر تمہاری قوت میں اضافہ کرے گا۔

ومن اتصف بهذه الصفة يسر الله عليه رزقه وسهل عليه امره وحفظ شانه۔

جو ان صفات کے ساتھ متصف ہو اللہ اس پر رزق آسان کر دیتا ہے اور تمام کاموں میں آسانی پیدا کر دیتا ہے اور اس کی تمام حالتوں میں حفاظت کرتا ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثانی صفحہ ۴۴۹

## اَلتَّوْبَةُ بَعْدَ عَمَلِ السُّوْٓءِ

## بُرے کاموں کے بعد توبہ کرنیکا ثواب

ثُمَّ اِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِیْنَ عَمِلُوا السُّوْٓءَ

پھر آپ کا رب ایسے لوگوں کے لیے جنہوں نے جہالت سے بُرا کام

بِجَهَالَةٍ ثُمَّ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَ

کر لیا پھر اس کے بعد توبہ کر لی اور اپنے اعمال

اَصْلَحُوْٓا اِنَّ رَبَّكَ مِنْۢ بَعْدِهَا لَغَفُوْرٌ

درست کر لیے تو آپ کا رب اس کے بعد بڑی مغفرت کرنے والا

رَّحِیْمٌ ۝ (سورۃ النحل: ۱۱۹)

بڑی رحمت کرنیوالا ہے۔

قال بعض السلف کل من عصی اللہ فھو جاھل۔

بعض سلف صالحین سے منقول ہے کہ جو خدا کی نافرمانی کرے وہ جاہل ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثانی صفحہ ۵۹

# فَضْلُ التَّوْبَةِ

## توبہ کرنے کی فضیلت

اِلَّا مَنْ تَابَ وَ اٰمَنَ وَ عَمِلَ صَالِحًا

ہاں مگر جس نے توبہ کر لی اور ایمان لے آیا اور نیک کام کرنے لگا

فَاُولٰٓئِكَ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ وَ لَا يُظْلَمُوْنَ

سو یہ لوگ جنت میں جائیں گے اور ان کا ذرا نقصان

شَيْئًا ۝ (سورۃ مریم : ۶۰)

نہ کیا جائے گا۔

الا من رجع عن ترک الصلوۃ واتباع الشھوات فان اللہ یقبل توبتہ ویحسن عاقبتہ ویجعلہ من ورثۃ جنۃ النعیم ولھذا قال "فاولئک یدخلون الجنۃ ولا یظلمون شیئا" وذلک لان التوبۃ تجب ما قبلھا۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثالث صفحہ ۱۳۸/۳۹

یعنی جو شخص نماز کو ترک نہیں کرتا اور نہ ہی شہوات کی پیروی کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی توبہ کو قبول فرماتا ہے اور اس کا انجام بخیر ہوتا ہے اور اسے جنت النعیم کا وارث بنا دیتا ہے اور اسی لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا "سو یہ لوگ جنت میں جاویں گے اور ان پر کسی قسم کا ظلم نہیں ہوگا" اور یہ اس لیے کہ اللہ تعالیٰ توبہ کرنے سے اس کے پہلے گناہ معاف فرما دیتا ہے۔

# ثَوَابُ مَنْ تَآءَ

## توبہ کرنے کا ثواب

وَاِنِّیْ لَغَفَّارٌ لِّمَنْ تَابَ وَاٰمَنَ وَعَمِلَ

اور میں ایسے لوگوں کے لیے بڑا بخشنے والا ہوں جو توبہ کریں اور ایمان لے آویں اور

صَالِحًا ثُمَّ اهْتَدٰی ○ (سورۃ طٰہٰ - ۸۲)

نیک عمل کریں پھر (اسی) راہ پر قائم (بھی) رہیں۔

(ثم اهتدى) قال علی بن ابی طلحة عن ابن عباس ای ثم لم یشکك۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما اس آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں یعنی پھر وہ ہدایت پر آگیا یعنی پھر اس نے بھی شک نہیں کیا۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثالث صفحہ ١٦١

وقال سعید بن جبیر رضی الله عنه (ثم اهتدى) ای استقام علی السنة والجماعة

حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں یعنی وہ سنت وجماعت پر قائم رہا۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثالث صفحہ ١٦١

عن قتادة رضی الله عنه (ثم اهتدى) ای لزم الاسلام حتی یموت۔

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں پھر وہ اسلام پر مرتے دم تک ثابت قدم رہا۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثالث صفحہ ١٦١

قال سفیان (ثم اهتدى) ای

حضرت سفیان رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں

علوان لھذا ثوابا۔ | یعنی اس کو علم ہو کہ مجھے (توبہ) کرنے پر ثواب ملے گا۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثالث صفحہ ۱۶۱

# تَوبَۃُ اٰدَمَ

## آدم علیہ السلام کی توبہ

ثُمَّ اجْتَبٰهُ رَبُّهٗ فَتَابَ عَلَیْهِ وَ

پھر جب انہوں نے معذرت کی تو) ان کو ان کے رب نے (زیادہ) مقبول بنالیا سو ان پر

هَدٰی ○ (سورۃ طٰہ : ۱۲۲)

توجہ فرمائی اور راہ (راست) پر (ہمیشہ) قائم رکھا۔

قال ابن فورک رحمۃ اللہ علیہ کانت المعصیۃ من آدم قبل النبوۃ بدلیل ما فی ھذہ الآیۃ فانہ ذکر الاجتباء و الھدایۃ بعد ذکر المعصیۃ واذا کانت المعصیۃ قبل النبوۃ فجائز علیھم الذنوب وجھا واحدا۔

امام ابن فورک رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔ آدم علیہ السلام کی یہ معصیت نبوت سے پہلے کی ہے۔ اس آیت کی رو سے کیونکہ اللہ نے آدمؑ کو پسند کیا اور ہدایت کا ذکر معصیت کے بعد فرمایا ہے اور جب نافرمانی نبوت سے پہلے واقع ہو تو ایک رو سے گناہ کا اطلاق ان پر جائز ہے

تفسیر فتح القدیر الجلد الثالث صفحہ ۳۷۷

# اَلتَّوبَۃُ سَبَبُ الفَلاحِ

## توبہ کامیابی کا سبب ہے

وَتُوبُوآ اِلَی اللّٰہِ جَمِیعًا اَیُّہَ الْمُؤمِنُونَ

اور مسلمانو! تم سب اللہ کے سامنے توبہ کرو

لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُونَ ۝ (سورۃ النور: ۳۱)

تاکہ تم فلاح پاؤ۔

ای افعلوا ما امرکم به من هذه الصفات الجمیلة والاخلاق الجلیلة واترکوا ما کان علیه اهل الجاهلیة من الاخلاق والصفات الرذیلة فان الفلاح کل الفلاح فی فعل ما امر الله به ورسوله وترک ما نهیا عنه والله تعالی هو المستعان۔

یعنی جن چیزوں کا میں تمہیں حکم دوں وہ اچھے اوصاف اخلاقِ جلیلہ سے ہیں۔ اور جن امور پر اہلِ جاہلیت تھے، گندی عادات اور اخلاقِ رذیلہ کو چھوڑ دو کیونکہ ساری کامیابی اللہ اور اس کے احکام کی بجا آوری میں ہے اور ان برے کاموں کو چھوڑ دینے میں ہے جن سے اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے منع فرمایا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ ہی نیک کاموں کی توفیق عطا فرماتا ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثالث صفحہ ۲۸۶

# اَلتَّوْبَةُ وَالْعَمَلُ الصَّالِحُ

## توبہ اور نیک اعمال کا بیان

اِلَّا مَنْ تَابَ وَ اٰمَنَ وَ عَمِلَ عَمَلًا

مگر جو توبہ کرے اور ایمان (بھی) لے آئے اور نیک کام کرتا ہے

صَالِحًا فَاُولٰٓئِكَ يُبَدِّلُ اللّٰهُ سَيِّاٰتِهِمْ

تو اللہ تعالیٰ ایسے لوگوں کے (گذشتہ) گناہوں کی جگہ نیکیاں

حَسَنٰتٍ ؕ وَ كَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ○

عنایت فرمائے گا اور اللہ تعالیٰ غفور و رحیم ہے۔

(سورۃ الفرقان - ۷۰)

عن ابی ذر رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انی لا اعلم اخر اھل الجنۃ دخولا الجنۃ واخر اھل النار خروجا منھا رجل یؤتی بہ یوم القیمۃ فیقال اعرضوا علیہ صغار ذنوبہ وارفعوا عنہ کبارھا فتعرض علیہ صغار ذنوبہ فیقال

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا میں اس شخص کو جانتا ہوں جو جنت والوں میں داخل ہونے کے اعتبار سے سب سے آخری ہوگا اور سب سے آخر میں دوزخ سے نکلے گا۔ وہ ایک شخص ہوگا جو قیامت کے دن لایا جائے گا اور کہا جائے گا کہ اس پر اس کے چھوٹے گناہ پیش کرو اور بڑے گناہ مت پیش کرو

عملت یوم کذا و کذا و کذا وعملت یوم کذا و کذا و کذا فیقول نعم لا یستطیع ان ینکر وھو مشفق من کبار ذنوبہ ان تعرض علیہ فیقال لہ فان لک مکان کل سیئۃ حسنۃ فیقول رب قد عملت اشیاء لا اراھا ھاھنا فلقد رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ضحک حتی بدت نواجذہ

چنانچہ اس پر اس کے چھوٹے گناہ پیش کیے جائیں گے اور کہا جائے گا کہ فلاں وقت تو نے یہ کام کیا اور فلاں روز ایسا کیا وغیرہ۔ وہ اقرار کرے گا اور انکار نہ کر سکے گا اور اپنے بڑے گناہوں سے ڈرے گا کہ کہیں وہ نہ پیش ہو جائیں۔ حکم ہو گا کہ ہم نے تجھے ہر ایک گناہ کے بدلے ایک ایک نیکی دی ہے اور وہ کہے گا اے پروردگار میں نے تو گناہ کے اور بہت سے کام کیے ہیں جن کو میں اس مقام پر نہیں دیکھتا۔ راوی بیان کرتے ہیں کہ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ ہنسے حتیٰ کہ آپؐ کے سامنے کے دانت مبارک ظاہر ہو گئے۔

الصحیح لمسلم الجلد الاوّل صفحہ ۱۰۶

عن ابی مالک الاشعری رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا نام ابن آدم قال الملک للشیطان اعطنی صحیفتک فیعطیہ ایاھا فما وجد فی صحیفتہ من حسنۃ

حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب آدم کا بیٹا سو جاتا ہے تو فرشتہ شیطان کو کہتا ہے کہ مجھے اپنے کاغذات دے دو وہ دے دیتا ہے۔ فرشتہ جو نیکی اس میں لکھی ہوئی پاتا ہے

| | |
|---|---|
| محا بها عشر سیئات من صحیفة | اس کے بدلے دس برائیاں مٹا دیتا ہے |
| الشیطان وکتبهن حسنات | اور اس کی جگہ دس نیکیاں لکھ دیتا ہے |
| فاذا اراد احدکم ان ینام | جب تم میں سے کوئی سونے کا ارادہ کرے |
| فلیکبر ثلاثا وثلاثین تکبیرة | تو اس کو چاہیے ۳۳ بار اللہ اکبر اور |
| ویحمد اربعة وثلاثین تحمیدة | ۳۴ بار الحمد للہ اور ۳۳ بار سبحان اللہ پڑھ |
| ویسبح ثلاثة وثلاثین تسبیحة فتلك مائة | لے تو یہ سو نیکیاں ہو جائیں گی۔ |
| اخرجه الطبرانی۔ | اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔ |

تفسیر ابن کثیر الجلد الثالث صفحہ ۳۳۷

| | |
|---|---|
| عن سلمان رضی اللہ عنه | حضرت سلمان رضی اللہ عنہ سے روایت |
| قال یعطی الرجل یوم القیمة | ہے کہ قیامت کے دن آدمی کو اس کا |
| صحیفة فیقرأ اعلاها فاذا سیأته | اعمال نامہ دیا جائے گا وہ اس کو اوپر سے |
| فاذا کاد یسوء ظنه نظر فی | پڑھے گا تو برائیاں ہی برائیاں ہوں گی |
| اسفلها فاذا حسناته ثم ینظر | قریب ہو گا کہ اس کا گمان برا ہو۔ پھر نیچے |
| فی اعلاها فاذا هی قد بدلت | سے دیکھے گا۔ وہاں نیکیاں ہی نیکیاں ہوں |
| حسنات۔ | گی۔ پھر اوپر دیکھے گا تو اس کی برائیاں |
| | نیکیوں سے تبدیل ہو چکی ہوں گی۔ |
| اخرجه ابن ابی حاتم۔ | اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔ |

تفسیر ابن کثیر الجلد الثالث صفحہ ۳۳۷

| | |
|---|---|
| عن ابی هریرة رضی اللہ | حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت |
| عنه قال جاءتنی امراة فقالت | ہے فرمایا کہ میرے پاس ایک عورت آئی |
| هل لی من توبة؟ انی زنیت | اور عرض کیا کہ کیا میرے لیے توبہ کی گنجائش |

وولدت وقتلته، فقلت لا ولا
نعمت العين ولا كرامة،
فقامت وهى تدعو بالحسرة ثم
صليت مع النبى صلى الله عليه
وسلم الصبح فقصصت عليه
ما قالت المرأة وما قلت لها
فقال رسول الله صلى الله عليه
وسلم بئسما قلت اما تقرا هذه
الأية؟ (والذين لا يدعون
مع الله الها اخر- الى قوله- الا من
تاب) الاية فقرأتها عليها
فخرت ساجدة فقالت الحمد
لله الذى جعل لى مخرجا-

رواه الطبرانى-

وفى رواية ابن جرير فخرجت
تدعو بالحسرة وتقول ياحسرتا
اخلق هذا الحسن للنار؟ وعنده
انه لما رجع من عند رسول
الله صلى الله عليه وسلم يطلبها

ہے؛ میں نے زنا کیا، بچہ ہوا اور اس کو
میں نے قتل کر دیا۔ میں نے کہا نہیں اور اس
میں تیرے لیے نہ ہی کسی قسم کی خوشی ہے
نہ ہی عزت ہے۔ وہ حسرت کے ساتھ
اُٹھ کھڑی ہوئی۔ پھر میں نے صبح کی نماز جناب
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ پڑھی
اور میں نے عورت کا قصہ آپؐ کو سنایا
اور اپنا جواب بھی عرض کیا تو جناب رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم نے
بہت بُری بات کہی۔ کیا تم نے یہ آیت
نہیں پڑھی "وہ لوگ جو اللہ کے ساتھ کسی
اور معبود کو نہیں پکارتے (آخر آیت تک)"
میں نے یہ آیت اس عورت کو پڑھ کر
سُنائی تو وہ سجدہ میں گر پڑی اور کہا اس
اللہ کا شکر ہے جس نے میرے لیے
راستہ نکال دیا۔

اور ایک روایت میں (یعنی ابن جریر کی
روایت میں) یہ بھی مذکور ہے کہ وہ حسرت
وافسوس کرتے ہوئے باہر نکلی اور کہنے لگی
ہائے افسوس یہ حسن آگ کے لیے پیدا
کیا گیا ہے اور یہ بھی ہے کہ وہ جناب

فى جميع دور المدينة فلم يجدها، فلما كان من الليلة المقبلة جاءته فاخبرها بما قال رسول الله صلى الله عليه وسلم فخرت ساجدة وقالت الحمد لله الذى جعل لى مخرجا وتوبة مما عملت واعتقت جارية كانت معها وابنتها وتابت الى الله عزوجل۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تلاش کرتے ہوئے مدینہ کے تمام گلی محلوں میں پھری۔ لیکن آپ نہ مل سکے۔ اگلی رات پھر آئی تو حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے اسے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان سے مطلع فرمایا تو وہ سجدہ میں گر پڑی اور کہا کہ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ اس نے میری بدعملی کے لیے توبہ کا راستہ نکال دیا اور اپنی ایک لونڈی کو جو اس کے ساتھ تھی آزاد کر دیا اور اس کی بچی کو بھی آزاد کر دیا اور توبہ کی اللہ سے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثالث صفحہ ۳۲۸

عن ابى هريرة رضى الله عنه ليأتين الله عزوجل باناس يوم القيامة رأوا انهم قد استكثروا من السيئات قيل من هم يا ابا هريرة؟ قال الذين يبدل الله سيئاتهم حسنات رواه ابن ابى حاتم۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ضرور اللہ تعالیٰ عزوجل کے پاس لوگ لائے جائیں گے وہ خیال کریں گے کہ انہوں نے بہت گناہ کیے ہیں۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے پوچھا گیا وہ کون لوگ ہوں گے تو انہوں نے فرمایا وہ جن کے گناہوں کو اللہ تعالیٰ نیکیوں میں تبدیل کر دے گا۔ اسے ابن ابی حاتم نے روایت کیا

تفسیر ابن کثیر الجلد الثالث صفحہ ۳۲۷ و ۳۲۸

عن ابی الصیف رحمة الله علیه وکان من اصحاب معاذ ابن جبل رضی الله عنه قال یدخل اهل الجنة الجنة علی اربعة اصناف المتقین ثم الشاکرین ثم الخائفین ثم اصحاب الیمین (قلت) لم سموا اصحاب الیمین قال لانهم قد عملوا بالسیأت والحسنات فاعطوا کتبهم بایمانهم نقرءوا سیاتهم حرفا حرفا وقالوا هاؤم اقرءوا کتابیه نهم اکثر اهل الجنة۔

حضرت ابوصیف رحمۃ اللہ علیہ جو حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کے شاگردوں میں سے تھے فرماتے ہیں جنتیوں کی چار قسمیں ہیں۔ ۱۔ پرہیزگار، ۲۔ شکر گذار، ۳۔ خدا سے خوف کرنے والے، ۴۔ دائیں طرف والے (اصحاب الیمین)۔ میں نے ان سے پوچھا کہ ان کا نام اصحاب الیمین کیسے رکھا گیا تو انہوں نے فرمایا کیونکہ انہوں نے بُرے کام بھی کیے ہیں اور اچھے بھی۔ لہٰذا ان کو اعمال نامے دائیں ہاتھ میں تھمائے گئے تو انہوں نے اس میں سے اپنے بُرے کام بھی پڑھے اور انہوں نے (لوگوں) سے کہا کہ آؤ ہمارا اعمال نامہ دیکھو ایسے لوگ زیادہ جنتی ہوں گے۔

رواہ ابن ابی حاتم۔

اسے ابن ابی حاتم نے روایت کیا ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الثالث صفحہ ۳۳۸

عن ابن عباس رضی الله عنهما ان رجلا اتی الیه فقال ارایت رجلا قتل رجلا عمدا فقال "جزاؤه جهنم خالدا فیها" الایة قال لقد نزلت من اخر

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس ایک آدمی آیا اس نے ان سے سوال کیا کہ آپ اس آدمی کے بارے میں فرمائیں جس نے کسی آدمی کو جان بوجھ کر قتل کیا ہو تو انہوں نے فرمایا کہ اس کا بدلہ دوزخ ہے

ما نزل ما نسختها شئ حتی قبض رسول الله صلی الله علیه وسلم وما نزل وحی بعد رسول الله صلی الله علیه وسلم قال ار أیت ان تاب وامن وعمل صالحا ثم اهتدی قال وانی له بالتوبة وقد سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول ثکلته امه رجل قتل رجل متعمدا یجئ یوم القیامة اخذا قاتله بیمینه او بیساره واخذا رأسه بیمینه او بشماله تشخب او داجه دما من قبل العرش یقول یا رب سل عبدك فیم قتلنی۔

جس میں وہ ہمیشہ رہے گا کیونکہ یہ آیت آخری سورتوں میں نازل ہوئی ہے جس کو کسی آیت نے منسوخ نہیں کیا کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کو پیارے ہو گئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی وحی نازل نہیں ہوئی اس آدمی نے کہا کہ آپ اس آیت کے بارے میں جو سورۂ طٰہٰ میں ہے کیا فرماتے ہیں تو انہوں نے فرمایا کہ اس کی توبہ کہاں سے آئی حالاں کہ میں نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے اس کی ماں اسے گم کرے جس نے کسی کو جان بوجھ کر قتل کیا مقتول قیامت کے دن قاتل کو دائیں ہاتھ سے پکڑ کر اور اس کے بالوں کو بائیں ہاتھ سے پکڑ کر اس کی رگوں سے خون بہتا ہوگا عرش کی طرف لائے گا اور عرض کرے گا کہ میرے پروردگار اس اپنے بندے سے پوچھ اس نے مجھے کیوں قتل کیا تھا۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الاول صفحہ ۵۳۶

عن عبد الله بن مسعود رضی الله عنه عن النبی صلی الله علیه

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے

وسلم قال یجئی المقتول متعلقا بقاتله یوم القیامة اخذا راسه بیده الاخری فیقول یا رب سل هذا فیم قتلنی ؟ قال فیقول قتلته لتکون العزة لك فیقول فانها لی قال ویجئ اخذ متعلقا بقاتله فیقول رب سل هذا فیم قتلنی ؟ قال فیقول قتلته لتکون العزة لفلان قال فانها لیست له بوء باء ثمه قال فیهوی فی النار سبعین خریفا"۔

ہیں کہ آپ نے فرمایا کہ مقتول قیامت کے روز اپنے قاتل کے ساتھ چمٹا ہوا اس حال میں آئے گا کہ اس کے ہاتھ میں اس کے سر کے بال ہوں گے عرض کرے گا اے میرے پروردگار اس سے پوچھ کہ اس نے مجھے کیوں قتل کیا تو وہ قاتل کہے گا کہ میں نے اس کو اس لیے قتل کیا کہ تیری عزت برقرار رہے اللہ فرمائے گا عزت تو میری قائم ہی ہے اور ایک دوسرا اپنے قاتل کے ساتھ چمٹا ہوا آئے گا اور عرض کرے گا اے میرے پروردگار اس سے پوچھ کہ اس نے مجھے کیوں قتل کیا وہ کہے گا کہ میں نے اس کو اس لیے قتل کیا کہ فلاں کی عزت برقرار رہے تو اللہ فرمائے گا عزت فلاں آدمی کے لیے نہیں اس کے گناہ کو سر پہ اٹھا حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ دوزخ میں ستر سال کی مسافت میں لڑھکتا ہی چلا جائے گا۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الاول صفحہ ۵۳۶

عن سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ قال سألت ابن عباس رضی

حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عباس

الله عنهما عن قوله "ومن يقتل مؤمنا متعمدا فجزاؤه جهنم" قال ان الرجل اذا عرف الاسلام وشرائع الاسلام ثم قتل مؤمنا متعمدا فجزاؤه جهنم و لا توبة له۔

رضی اللہ عنہما سے اس آیت کے متعلق پوچھا کہ جو شخص جان بوجھ کر کسی ایمان والے کو قتل کرے اس کی سزا دوزخ ہے وہ اس میں ہمیشہ رہے گا۔ تو انہوں نے فرمایا کہ جو شخص اسلام کو پہچان لے اور اس کے احکام کو جان لے پھر جان بوجھ کر کسی ایمان والے کو قتل کر دے اس کا ٹھکانا دوزخ ہے اور اس کی توبہ بالکل قبول نہیں۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الاوّل صفحہ ۵۳۶

عن معاوية رضی الله عنه يقول سمعت النبی صلی الله عليه وسلم يقول كل ذنب عسی الله ان يغفره الا الرجل يموت كافرا او الرجل يقتل مؤمنا متعمدًا۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے سُنا ہے فرماتے تھے ہر گناہ قریب ہے کہ اللہ تعالیٰ اسے معاف کر دے مگر دو گناہ، ۱۔ آدمی کو کفر پہ موت آئے
۲۔ آدمی کسی ایمان والے کو جان بوجھ کر قتل کرے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الاوّل صفحہ ۵۳۶

عن ابن عمر رضی الله عنهما عن النبی صلی الله عليه وسلم قال من قتل مؤمنا متعمدا فقد كفر بالله عز

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے اور وہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا جو کسی ایمان والے

وجل۔ کو جان بوجھ کر قتل کرے اس نے اللہ عزو
جل کے ساتھ کفر کیا۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الاوّل صفحہ ۵۳۶

## ثَوَابُ التَّوْبَةِ

## توبہ کا ثواب

فَاَمَّا مَنْ تَابَ وَ اٰمَنَ وَ عَمِلَ صَالِحًا

البتہ جو شخص توبہ کرے اور ایمان لے آئے اور نیک کام کیا کرے

فَعَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ مِنَ الْمُفْلِحِيْنَ ○

تو ایسے لوگ امید ہے کہ فلاح پانے والوں میں سے ہوں گے۔

سورۃ القصص : ۶۷

ای یوم القیامۃ وعسی من اللہ موجبۃ فان ھذا واقع بفضل اللہ ومنتہ لا محالۃ

یعنی قیامت کے دن اور لفظ عسیٰ کی نسبت جب اللہ تعالیٰ کی طرف ہو تو اس سے مراد یقینی طور پر ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے فضل واحسان سے ضرور فلاح حاصل ہوگی

تفسیر ابن کثیر الجلد الثالث صفحہ ۳۹۷

# اَللّٰہُ یَقْبَلُ التَّوْبَۃَ

اللہ ہی توبہ قبول فرماتا ہے

وَهُوَ الَّذِىْ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ

اور وہ ایسا رحیم ہے کہ اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے اور

وَيَعْفُوْا عَنِ السَّيِّاٰتِ وَيَعْلَمُ مَا تَفْعَلُوْنَ ○

وہ تمام گناہ (گذشتہ) معاف فرما دیتا ہے اور جو کچھ تم کرتے ہو وہ اس (سب) کو جانتا ہے

(سورۃ الشوریٰ : ۲۵)

يقول تعالى ممتنا على عباده بقبول توبتهم اليه اذا تابوا ورجعوا اليه انه من كرمه وحلمه انه يعفو ويصفح ويستر ويغفر۔

اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر احسان جتاتا ہے کہ وہ ان کی توبہ قبول فرماتا ہے۔ جب وہ توبہ کریں اور اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کریں تو وہ اپنے کرم وفضل اور حلم سے ان کو معاف فرماتا ہے اور درگزر فرماتا ہے اور ان پر پردہ ڈالتا ہے اور بخش دیتا ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الرابع صفحہ ۱۱٤

# تَوْبَةُ النُّصُوح

## خالص توبہ کا بیان

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا تُوْبُوْۤا اِلَى اللّٰهِ

اے ایمان والو! تم اللہ کے آگے سچی توبہ

تَوْبَةً نَّصُوْحًا ؕ (سورۃ التحریم-۸)

کرو۔

عن النعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ ان عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سئل عن التوبۃ النصوح قال ان یتوب الرجل من العمل السیئ ثم لا یعود الیہ ابداً۔

رواہ البیہقی فی شعب الایمان۔

حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے توبہ نصوح کے بارے میں پوچھا گیا تو انہوں نے فرمایا انسان بُرے گناہوں سے توبہ کرے اور پھر دوبارہ ان کے پاس کبھی نہ جائے۔

اسے بیہقی نے شعب الایمان میں روایت کیا ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الخامس صفحہ ۲۴۷

عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم التوبۃ من الذنب ان یتوب منہ ثم لا یعود الیہ

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا گناہ سے توبہ یہ ہے کہ اس سے توبہ کرنے کے بعد پھر کبھی بھی اس طرف

ابدا۔ | نہ جانا۔

مسند الامام احمد بن حنبل الجزء الاول صفحہ ۴۴۶

قال الحسن البصری رضی اللہ عنہ ھی ان یکون العبد نادما علی ما مضی مجمعا علی ان لا یعود فیہ۔

حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ توبۃ النصوح سے مراد یہ ہے کہ بندہ اپنے پہلے گناہوں پر پشیمان ہو اور پختہ ارادہ کرے کہ وہ دوبارہ گناہ نہیں کرے گا۔

وقال الکلبی رضی اللہ عنہ ان یستغفر باللسان ویندم بالقلب ویمسك بالبدن۔ و قال سعید بن المسیب رضی اللہ عنہ توبۃ نصوحا تنصحون بھا انفسکم۔

اور امام کلبی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ توبۃ النصوح یہ ہے کہ انسان زبان سے اپنے گناہوں کی معافی مانگے اور دل سے ان پر پشیمان ہو اور اپنے جسم کو قابو رکھے اور حضرت سعید بن مسیب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ توبۃ النصوح سے مراد یہ ہے کہ تم اس کے ذریعہ اپنی جانوں کو (گناہوں سے) پاک وصاف کر لو۔

مدارج السالکین صفحہ ۳۰۹

عن عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ قال التوبۃ النصوح تکفر کل سیئۃ وھو فی القرآن، ثم قرأ ھذہ الآیۃ۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ خالص توبہ ہر گناہ کو دور کر دیتی ہے اور اس کا بیان قرآن مجید میں موجود ہے۔ پھر انہوں نے یہ آیت پڑھی۔

اخرجہ الحاکم

اسے امام حاکم نے مستدرک میں روایت

للمستدرک ۔

کیا ہے ۔

تفسیر فتح القدیر الجلد الخامس صفحہ ۳۴۷

# وَقتُ الْاِسْتِغْفَار

## استغفار کا وقت

۱۔ اَلصّٰبِرِیْنَ وَ الصّٰدِقِیْنَ وَالْقٰنِتِیْنَ

(اور وہ لوگ) صبر کرنے والے ہیں اور راست باز ہیں اور (اللہ کے سامنے) فروتنی کرنے

وَالْمُنْفِقِیْنَ وَ الْمُسْتَغْفِرِیْنَ

والے ہیں اور (مال) خرچ کرنیوالے ہیں اور آخیر شب میں (اُٹھ اُٹھ کر) گناہوں

بِالْاَسْحَارِ ۝ (سورۃ آل عمران : ۱۷)

کی معافی چاہتے ہیں ۔

۲۔ وَبِالْاَسْحَارِ هُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ ۝

اور آخیر شب میں استغفار کیا کرتے تھے ۔

(سورۃ الذاریات : ۱۸)

عن عائشۃ رضی اللہ عنہا قالت : من کل اللیل قد اوتر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من اولہ واوسطہ واٰخرہ فانتھی وترہ الی السحر ۔

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ رات کے ہر حصے میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے وتر پڑھے پہلی رات درمیانی رات پھر آپؐ کے وتر سحری کے وقت تک بھی ادا ہوتے ۔

رواہ البخاری۔ اسے بخاری نے روایت کیا ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الاول صفحہ ۳۵۳

وکان عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما یصلی من اللیل ثم یقول: یا نافع ھل جاء السحر، فاذا قال، نعم، اقبل علی الدعاء والاستغفار حتی یصبح۔

اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما رات کو نفل پڑھتے پھر اپنے شاگرد نافع کو فرماتے اے نافع سحری کا وقت ہو گیا ہے؟ اگر وہ کہتے کہ ہاں تو صبح (اذان) تک دعا اور استغفار کا وظیفہ پڑھتے رہتے۔

رواہ ابن ابی حاتم۔ اسے ابن ابی حاتم نے روایت کیا ہے

تفسیر ابن کثیر الجلد الاول صفحہ ۳۵۳

عن انس بن مالک رضی اللہ عنہ قال امرنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان نستغفر بالاسحار سبعین استغفار۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہمیں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ سحری کے وقت ستر دفعہ استغفار کی دعا کریں۔

الدر المنثور الجلد الثانی صفحہ ۱۱۳۰

عن جعفر بن محمد رضی اللہ عنہ قال من صلی من اللیل ثم استغفر فی آخر اللیل سبعین مرۃ کتب من المستغفرین

حضرت جعفر بن محمد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جو شخص تہجد کی نماز پڑھے پھر رات کے آخری حصہ میں ستر دفعہ استغفار کا وظیفہ پڑھے تو اس کو معافی مانگنے والوں میں لکھ دیا جاتا ہے۔

الدر المنثور الجلد الثانی صفحہ ۱۳

عن ابی سعید الخدری رضی الله عنه قال بلغنا ان داؤد علیه السلام سأل جبریل علیه السلام فقال یا جبریل ای اللیل افضل قال یا داؤد ما ادری الا ان العرش یهتز فی السحر۔

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہمیں یہ بات پہنچی ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام نے حضرت جبرئیل علیہ السلام سے پوچھا کہ اے جبرائیلؑ رات کا کون سا حصہ افضل ہے؟ تو انہوں نے کہا کہ اے داؤدؑ مجھے کچھ معلوم نہیں ہاں مجھے اتنا پتہ ہے کہ عرش سحری کے وقت شادمان ہوتا ہے

الدر المنثور الجلد الثانی صفحہ ۱۲

عن ابی هریرةؓ ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال ینزل ربنا تبارک وتعالی کل لیلة الی السماء الدنیا حین یبقی ثلث اللیل الآخر یقول من یدعونی فاستجیب له من یسألنی فاعطیه من یستغفرنی فاغفر له۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہمارا پروردگار بزرگ و برتر ہر رات کو آسمان دنیا کی طرف نزول فرماتا ہے جب کہ پچھلی تہائی رات باقی رہ جاتی ہے تو فرماتا ہے کوئی ہے، جو مجھ سے دُعا کرے، میں اس کی دعا قبول کروں۔ کوئی ہے جو مجھ سے کچھ مانگے میں اسے دوں۔ کوئی ہے جو مجھ سے (اپنے گناہوں کی) بخشش طلب کرے، میں اُسے بخش دوں۔

صحیح البخاری الجلد الاول صفحہ ۱۵۳

قال حفص بن میسرة

حضرت حفص بن میسرہ صنعانی سے

الصنعانی عن ابی هشام رضؓ ینادی مناد من اول اللیل این العابدون قال فیقوم اناس بین المغرب و العشاء ثم یاتی وسط اللیل فیقول این القانتون فیقوم ناس . . . . . . فیصلون لله فی وسط اللیل ثم یاتی بالسحر فیقول این العاملون قال هم المستغفرون بالاسحار۔

روایت ہے وہ ابو ہشام رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رات کے پہلے حصے میں ایک منادی کرنے والا منادی کرتا ہے بندگی کرنے والے کہاں ہیں پھر کچھ لوگ مغرب اور عشا کے درمیان نماز پڑھتے ہیں پھر آدھی رات کے وقت منادی کرنیوالا منادی کرتا ہے عبادت کرنیوالے کہاں ہیں پھر کچھ لوگ آدھی رات اللہ کی نماز پڑھتے ہیں پھر منادی کرنیوالا سحری کے وقت اگر منادی کرتا ہے کہ عمل کرنیوالے کہاں ہیں ان کا بیان ہے کہ عمل کرنے والوں سے مراد سحری کے وقت استغفار کا وظیفہ کرنے والے ہیں۔

قیام اللیل لامام محمد بن نصر المروزی صفحہ ۳۷

عن ابراھیم بن حاطب عن ابیه قال سمعت رجلا فی السحر فی ناحیة المسجد وھو یقول، یارب امرتنی فاطعتک وھذا السحر فاغفر لی، فنظرت فاذا ھو ابن مسعود رضی الله عنه۔

حضرت ابراہیم بن حاطب اپنے باپ حاطب سے بیان کرتے ہیں کہ سحری کے وقت میں نے مسجد کے گوشہ میں ایک آدمی کو کہتے ہوئے سنا اے میرے رب تو نے مجھے حکم دیا سو میں نے تیری اطاعت کی اور اب یہ وقت سحری کا ہے مجھے بخش دے۔ دیکھا تو وہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ تھے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الاول صفحہ ۳۵۳

عن انس بن مالک رضؓ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے

قال کنا نؤمر اذا اصلینا من اللیل ان نستغفر فی اٰخر السحر سبعین مرۃ۔

بیان ہے کہ ہم کو حکم دیا جاتا تھا کہ جب ہم رات کو تہجد پڑھیں تو سحری کے وقت ستر دفعہ استغفار پڑھیں۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الاوّل صفحہ ۳۵۳

عن سعید بن ابی الحسن رض قال اذا کان من السحر الاتری کیف یفوح ریح کل شجر

حضرت سعید بن ابو الحسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب سحری کا وقت ہوتا ہے تو کیا تو نے دیکھا نہیں کہ ہر درخت سے کیسی خوشبو پھیلتی ہے۔

قیام اللیل لامام محمد بن نصر المروزی صفحہ ۳۷

عن ابراھیم التیمی رحمۃ اللہ علیہ فی قول یعقوب علیہ السلام لبنیہ سوف استغفرلکم ربی قال اخرھم الی السحر۔

حضرت ابراہیم تیمی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت یعقوب علیہ السلام کا اپنے بیٹوں کو یہ فرمانا کہ عنقریب میں تمہارے خدا سے دُعائے مغفرت کروں گا۔ فرماتے ہیں ان سے سحری کے وقت تک کی تاخیر کی

قیام اللّیل لامام محمّد بن نصر المروزی صفحہ ۳۷

عن سعید بن العاص رضی اللہ عنہ قال رصدت عمر رضی اللہ عنہ لیلۃ فخرج الی البقیع وذلک فی السحر فاتبعتہ فاسرع فاسرعت حتی انتھی الی البقیع فصلی ثم رفع یدیہ فقال اللّٰھم

حضرت سعید بن العاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ وہ جنت البقیع کی طرف سحری کے وقت نکلے تو میں ان کے پیچھے پیچھے ہو لیا تو انہوں نے تیزی سے چلنا شروع کیا تو میں بھی تیز چلنے لگا حتیٰ کہ

كبرت سني وضعفت قوتي و خشيت لانتشار من رعيتي فاقبضني اليك غير عاجز ولاملوم فلم يزل يقولها حتى اصبح۔

جنت البقیع میں پہنچ گئے پھر انہوں نے درود شریف پڑھ کر ہاتھ اُٹھائے اور یہ دعا کی یا اللہ میری عمر زیادہ ہو گئی ہے اور میری طاقت کمزور ہو گئی ہے بعد میں اپنی رعیت کے انتشار سے ڈرتا ہوں مجھے اپنی طرف بلالے نہ ہی میں کمزور ہوں اور نہ ہی ملامت زدہ ہوں۔ صبح تک یہی دعا مانگتے رہے۔

قيام الليل لامام محمد بن نصر المروزي صفحہ ۳۷

وكان عبد الله بن مسعود رضى الله عنه يخرج من ناحية داره مستخفيا ويقول اللهم دعوتني فاجبتك وامرتني فاطعتك وهذا السحر فاغفر لي فقيل له ارايت قولك وهذا السحر فاغفر لي فقال ان يعقوب عليه السلام حين سوف بنيه اخرهم الى السحر۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اپنے گھر کے کونے سے چھپ کر نکلتے اور یہ دعا پڑھتے اے اللہ تو نے مجھے بلایا میں نے تیری دعوت کو قبول کیا اور تو نے مجھے حکم دیا میں نے تیری تابعداری کی اور یہ وقت سحری کا ہے مجھے معاف فرمادے تو ان سے پوچھا گیا کہ آپ کا یہ کہنا کہ یہ وقت سحری کا ہے مجھے معاف کر دے کیا مراد ہے؟ تو انہوں نے فرمایا کہ حضرت یعقوب علیہ السلام نے اپنے بیٹوں کو کہا کہ میں عنقریب تمہارے لیے بخشش کی دُعا کروں گا تو عنقریب سے مراد سحری کا

وقت تھا۔

قیام اللیل لامام محمد بن نصر المروزی صفحہ ۳۷

عن نافع بن خالد رضی اللہ عنہ قال اقفلنا مع ھرم بن حیان رض من خراسان حتی اذا کنا فی بعض الطریق تمثلت لیلۃ سحرا ببیت من الشعر فرفع ھرم ابن حیان رض علی السوط فجلدنی جلدۃ التویت منھا ثم قال لی افی ھذہ الساعۃ التی تنزل فیھا الرحمۃ ویستجاب فیھا الدعاء تمثل بالشعر۔

حضرت نافع بن خالد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم خراسان سے حضرت ہرم ابن حیان رض کی معیت میں واپس لوٹے ہم راستے ہی میں تھے کہ میں نے کسی شاعر کے شعر کو پڑھنا شروع کیا تو حضرت ہرم بن حیان رض نے مجھ پر کوڑا اٹھایا اور مجھے ایسا مارا کہ میں گر پڑا پھر انہوں نے مجھے منع فرمایا کہ اس گھڑی جب کہ رحمتوں کا نزول ہو رہا ہے اور دعائیں قبول ہو رہی ہیں تو شعر گوئی کر رہا ہے۔

قیام اللیل لامام محمد بن نصر المروزی صفحہ ۳۷

عن سفیان رضی اللہ عنہ بلغنا انہ اذا کان اول اللیل نادی منادی الا لیقم العابدون قال فیقومون فیصلون ماشاء اللہ ثم ینادی ذالک او غیرہ فی وسط اللیل الا لیقم القانتون قال فیقومون کذلک یصلون الی السحر قال فاذا کان السحر

حضرت سفیان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم کو یہ بات پہنچی ہے کہ جب رات کا پہلا حصہ ہوتا ہے تو منادی کرنے والا منادی کرتا ہے۔ عبادت کرنے والوں کو چاہیے کہ وہ عبادت کریں، وہ کھڑے ہو کر جتنا اللہ کو منظور ہوتی ہے نماز پڑھتے ہیں۔ پھر وہ آدھی رات کو منادی کرتا ہے کہ فرماں بردار اٹھیں وہ اٹھ کر سحری کے وقت

نادی منادی این المستغفرون قال فیستغفر اولئک ویقوم اخرون یسبحون یعنی یصلون قال فیلحقونهم فاذا طلع الفجر واسفر نادی منادی الا لیقم الغافلون قال فیقومون فرشهم کالموتی نشروا من قبورهم

تک نفل پڑھتے ہیں جب سحری کا وقت ہوتا ہے تو پھر وہ منادی کرتا ہے کہ استغفار پڑھنے والے کہاں گئے؟ تو یہ لوگ استغفار کا وظیفہ پڑھتے ہیں اور دوسرے نفل پڑھتے ہیں۔ استغفار پڑھنے والے نماز پڑھنے والوں کا درجہ حاصل کر لیتے ہیں پھر جب فجر ہوتی ہے اور اچھی طرح سفیدی نمودار ہو جاتی ہے تو منادی کرنے والا منادی کرتا ہے کہ اب تو غافل بھی کھڑے ہو جائیں پھر غافل اپنے بستروں سے اٹھتے ہیں گویا کہ قبروں سے مردے اٹھ کھڑے ہوئے۔

قیام اللیل لامام محمد بن نصر المروزی صفحہ ۳۷-۳۸

قال سیار رضی اللہ عنہ قلت لبکر بن ایوب رضی اللہ عنہ یا باحیی اکان ابوک یجهر بالقراءۃ من اللیل قال نعم جهرا شدیدا وکان یقوم من السحر الاعلی۔

حضرت سیار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت بکر بن ایوب رضی اللہ عنہ کو کہا کہ اے حیی کے باپ کیا تیرا باپ رات کی نماز میں اونچی آواز سے قرأت کرتا تھا تو انہوں نے کہا کہ ہاں بہت سخت جہر کرتا تھا اور وہ سحری کے اول وقت پہ اٹھتا تھا۔

قیام اللیل لامام محمد بن نصر المروزی صفحہ ۳۷

قال رجاء بن مسلم العبدی رحمہ

حضرت رجاء بن مسلم عبدی رضی اللہ عنہ سے

كنا مع عجودة العمية رضؓ فى الدار فكانت تحيى الليل صلوة ۔

روایت ہے کہ ہم عجردہ نابینی رضی اللہ عنہا کے ساتھ ایک مکان میں تھے تو وہ ساری رات بندگی میں گذارتی تھی ۔

قیام اللیل لامام محمد بن نصر المروزی صفحہ ۳۸

عن زيد بن اسلم رضؓ قال الذين يشهدون صلوة الصبح ۔

حضرت زید بن اسلم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ان سے مراد وہ لوگ ہیں جو صبح کی نماز باجماعت پڑھتے ہیں

قیام اللیل لامام محمد بن نصر المروزی صفحہ ۳۷

عن ابن عمر رضى الله عنهما (وبالاسحار هم يستغفرون) قال يصلون ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ آیت (مومن سحری کے وقت استغفار کا وظیفہ پڑھتے ہیں) کا معنی یہ ہے کہ وہ سحری کے وقت تہجد پڑھتے ہیں ۔

فتح القدير الجلد الخامس صفحہ ۸۴

قال مجاهد وغير واحد يصلون وقال أخرون قاموا الليل واخروا الاستغفار الى الاسحار كما قال تبارك و تعالىٰ والمستغفرين بالاسحار فان كان الاستغفار فى صلاة فهو احسن ۔

حضرت مجاہد رضی اللہ عنہ وغیرہ فرماتے ہیں کہ وہ نماز پڑھتے ہیں۔ دوسروں نے کہا کہ وہ رات کو تہجد پڑھتے ہیں اور استغفار کو سحری کے وقت دیر کر کے پڑھتے ہیں جس طرح اللہ تبارک وتعالیٰ نے فرمایا ہے سحری کے وقت وہ خدا سے معافی مانگتے ہیں۔ اگر استغفار نماز میں ہو تو وہ زیادہ

بہتر ہے۔

تفسیر ابن کثیر الجلد الرابع صفحہ ۲۳۴

| | |
|---|---|
| وکان خلیفۃ العبدی یقوم اذا ھدت العیون فیقول العبد اللھم الیک قمت ابتغی ما عندک من الخیرات ثم یعمد الی محرابہ فلا یزال یصلی حتی یطلع الفجر وکان یدعو فی السحر یقول ھب لی انابۃ اخبات اخبات منیب وزینی فی خلقک بطاعتک وحسنی لدیک بحسن خدمتک واکرمنی اذا وفد الیک المتقون فانت خیر مسئول وخیر معبود وخیر مشکور وخیر محمود۔ | جب لوگ سو جاتے تو خلیفہ عبدی نماز کے لیے کھڑے ہو جاتے یہ دعا کرتے کہ اے اللہ میں تیری طرف کھڑا ہو کر بھلائیوں کا طلب گار ہوں پھر وہ محراب کی طرف آتے اور طلوع فجر تک نفل پڑھتے رہتے اور سحری کے وقت یہ دُعا کرتے اے اللہ مجھے نیک لوگوں کی طرح رجوع کرنے کی توفیق عطا فرما اور جھکنے والے کا رجوع عنایت فرما اور اپنی اطاعت میں مجھے مخلوق پر زینت عطا فرما اور اپنی خدمت کے لیے مجھے اپنے ہاں خوب صورتی عطا فرما اور جب تیری طرف پرہیزگار وفد بن کر جائیں تو مجھے عزت عطا فرما تو بہتر ہے جس سے سوال کیا جائے اور تو بہتر مشکور اور بہتر معبود ہے۔ |

قیام اللیل لامام محمد بن نصر المروزی صفحہ ۳۸

| | |
|---|---|
| وکان اذا دعا فی السحر یقول قام البطالون وقمت معھم قمنا الیک ونحن | اور حضرت خلیفہ عبدی رضی اللہ عنہ جب سحری کے وقت دعا مانگتے تو یوں کہتے بیکار بھی اُٹھے اور میں بھی ان کے ساتھ |

متعرضون لجودك فكم من ذی جرم قد صفحت له عن جرمه وكم من ذی كرب عظيم قد فرجت له عن كربه وكم من ذی ضر كبير قد كشفت له عن ضره فبعزتك ما دعانا الى مسئلتك بعد ما انطوينا عليه من معصيتك الا الذی عرفتنا من جودك وكرمك فانت المؤمل لكل خير و المرجو عند كل نائبة۔

اُٹھ کھڑا ہوا۔ ہم تیری طرف کھڑے ہوئے اور ہم تیری سخاوت کا اعتراف کرتے ہیں۔ بے شمار گناہ گار جن کے تو نے گناہ مٹا دیے اور بے شمار بڑی مصیبتوں والے جن کی تو نے تکلیفیں دور فرما دیں اور بیشمار بڑے بیمار جن کی تکلیفوں کو تو نے دور کر دیا تیری عزت کی قسم ہے ہم کو تجھ سے مانگنے کی جراُت اس لیے ہوئی کہ تو نے اپنی سخاوت اور کرم بخشی دکھائی۔ پھر تو ہماری خیر کی امید گاہ ہے اور ہر مصیبت میں کام آنے والا۔

قیام اللیل لامام محمد بن نصر المروزی صفحہ ۳۸

# اَلذِّكْرُ اَفْضَلُ اَمِ الْاِسْتِغْفَارُ

## ذکر افضل ہے یا استغفار؟

وهكذا الصابون و الاشنان انفع للثوب فی وقت والتجمير وماء الوردة وكوة انفع له فی وقت وقلت لشيخ الاسلام ابن تيمية رحمة

اور اسی طرح صابن اور سوڈا کسی وقت کپڑے کے لیے زیادہ سود مند ہوتا ہے اور کسی وقت خوشبو گلاب کا عرق اور استری کپڑے کے لیے سود مند ہوتا ہے اور میں نے شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ

الله تعالیٰ یوما سئل بعض اهل العلم ایما انفع للعبد التسبیح او الاستغفار؟ فقال اذا کان الثوب نقیا فالبخور وماء الورد انفع له وان کان دنسا فالصابون والماء الحار انفع له فقال لی رحمة الله تعالیٰ فکیف والثیاب لا تزال دنسة۔

سے ایک دن عرض کیا کہ بعض اہل علم سے پوچھا گیا تھا کہ بندہ کے لیے کونسی چیز زیادہ سود مند ہے تسبیح یا استغفار تو انہوں نے کہا کہ جب کپڑا پاک صاف ہو تو کپڑے کے لیے خوشبو اور گلاب کا عرق زیادہ مفید ہے اور اگر کپڑا میلا کچیلا ہے تو اس کے لیے صابن اور گرم پانی زیادہ مفید ہے. تو انہوں نے مجھے فرمایا کہ کپڑے تو ہمیشہ میلے کچیلے رہتے ہیں (یعنی استغفار ہی بہتر ہے)

الوابل الصیب صفحہ ۷۸



# صَلٰوۃُ التَّوْبَۃِ

## صَلٰوۃ توبہ کا بیان

| | |
|---|---|
| اَحْسِنُوا الْوُضُوْءَ۔ ثُمَّ نَافِلَۃً ○ | |
| اچھی طرح وضو کرو۔ پھر نفل پڑھو۔ | |
| نَافِلَۃٌ ○ | رَکْعَتَیْنِ |
| نفل | ۲ رکعت |
| اَللّٰہُ اَکْبَرُ ○ | مَرَّۃً |
| اللہ سب سے بڑا ہے | ۱ بار |
| اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ ○ | ثَلٰثَ مَرَّۃٍ |
| بخشش مانگتا ہوں میں اللہ سے | ۳ بار |

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَ مِنْکَ السَّلَامُ

اے اللہ تو ہی سلامتی دینے والا ہے اور تجھ ہی سے سلامتی مل سکتی ہے

تَبَارَکْتَ یَا ذَا الْجَلَالِ وَ الْاِکْرَامِ ○ مَرَّۃً

برکت والا ہے تو اے عظمت اور بزرگی والے۔ ۱ بار

فَاسْتَغْفِرِ اللّٰہَ مِنْ ذُنُوْبِکُمْ ○

پھر اللہ سے اپنے گناہوں کی بخشش چاہو۔

رَبِّ اغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ اِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ

اے میرے پروردگار میرے گناہوں کو بخش دے کیونکہ بیشک گناہوں کو تیرے

الذُّنُوْبَ غَيْرُكَ ۝

سوا کوئی نہیں بخش سکتا۔

عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ قال کنت اذا سمعت عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شیئا ینفعنی اللہ عزو جل بما شاء ان ینفعنی حتی حدثنی ابوبکر رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم وصدق ابوبکر رضی اللہ عنہ قال ما من عبد یذنب ذنبا فیتوضا ویصلی رکعتین ثم یستغفر اللہ عزوجل لذلک الذنب الا غفر اللہ لہ وتلا ھذہ الآیۃ " ومن یعمل السوء او یظلم نفسہ ثم یستغفر اللہ یجد اللہ غفورا رحیما۔

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ جب میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی حدیث سنتا تھا تو جتنا اللہ چاہتا اس سے مجھے فائدہ پہنچاتا حتی کہ مجھ سے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے سچ فرمایا کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب کوئی بندہ گناہ کرتا ہے پھر وضو کر کے دو رکعت نماز پڑھتا ہے۔ پھر اللہ عزوجل سے اس گناہ کی معافی مانگتا ہے تو اللہ تعالیٰ اسے معاف فرما دیتا ہے اور پھر آپ نے یہ آیت تلاوت فرمائی " جو شخص عمل کرے برا یا ظلم کرے اپنی جان پر پھر اللہ سے معافی مانگے اللہ کو بخشنے

والا رحم کرنے والا پائے گا۔

عمل الیوم واللیلۃ لابن سنی صفحہ ۱۱۷ شمار ۳۵۳

# دَعَوَاتُ التَّوْبَۃِ مِنَ الذُّنُوْبِ

## گناہوں سے توبہ کی دعائیں

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَتُوْبُ اِلَیْکَ مِنْھَا لَا اَرْجِعُ

اے اللہ میں تیرے سامنے (ان گناہوں سے) توبہ کرتا ہوں اب کبھی نہیں

اِلَیْھَا اَبَدًا ○

کروں گا اسے پھر۔

عن ابی الدرداء رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال کل شئ یتکلم بہ ابن آدم فانہ مکتوب علیہ فاذا اخطاء خطیئۃ فاحب ان یتوب الی اللہ فلیأت رفیعہ فلیمد یدیہ الی اللہ عزوجل ثم یقول اللّٰھم انی اتوب الیک الخ فانہ یغفر لہ مالم

حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب کسی شخص سے کوئی خطا یا گناہ سرزد ہوں اور وہ اللہ سے توبہ کرنا چاہے تو اللہ عزوجل کے سامنے ہاتھ اُٹھا کر کہے اللّٰھم انی اتوب الیک الخ تو اس کے (تمام گناہ اور قصور) معاف ہو جاتے ہیں جب تک کہ وہ دوبارہ ان گناہوں میں مبتلا نہ ہو

يرجع فى عمله ذلك ۔

المستدرك للحاكم الجلد الاوّل صفحہ ۵۱۶

رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَتُبْ عَلَیَّ اِنَّكَ اَنْتَ

میرے پروردگار مجھے بخش دے اور میری توبہ قبول فرما بے شک تو ہی

التَّوَّابُ الْغَفُوْرُ ۝ مائة مرّة

بہت توبہ قبول کرنے والا بہت بخشنے والا ہے۔ ۱۰۰ بار

عن ابن عمر رضى الله عنهما قال ان كنا لنعد رسول الله صلى الله عليه وسلم فى المجلس يقول رب اغفر لى وتب على الخ مائة مرة ۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم جب کہیں تشریف فرما ہوتے تو ہم آپ کے استغفار کو شمار کرتے آپ ایک ایک نشست میں ان جملوں کو سو بار فرماتے رب اغفر لی وتب علی ۔ ۔ ۔ ۔ الخ

سنن ابن ماجة صفحہ ۲۷۰

جامع الترمذى الجلد الثانى صفحہ ۱۸۱

عن ابى هريرة رضى الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم والله انى لاستغفر الله واتوب اليه فى اليوم اكثر من سبعين مرة ۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ کی قسم میں اللہ سے استغفار کرتا ہوں اور توبہ کرتا ہوں اللہ کی طرف دن میں ستر بار سے (بھی) زیادہ ۔

صحيح البخارى الجلد الثانى صفحہ ۹۳۳

عن اغر المزنی رضی اللّٰہ عنہ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم انہ لیغان علی قلبی وانی لاستغفر اللّٰہ فی الیوم مائۃ مرۃ۔

حضرت اغر مزنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے دل پر پردہ ڈالا جاتا ہے اور میں دن میں سو بار استغفار کرتا ہوں

الصحیح لمسلم الجلد الثانی صفحہ ۳۴۶

عن اغر المزنی رضی اللّٰہ عنہ قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم یا یہا الناس توبوا الی اللّٰہ فانی اتوب الیہ فی الیوم مائۃ مرۃ۔

حضرت اغر مزنی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا لوگو! توبہ کرو اللہ سے میں توبہ کرتا ہوں خدا کی طرف دن میں سو مرتبہ۔

الصحیح لمسلم الجلد الثانی صفحہ ۳۴۶

عن انس بن مالک رضی اللّٰہ عنہ ان رجلا جاء الی رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم فقال یا رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ و سلم انی امرؤ ذاب اللسان و اکثر ذلک علی اھلی فقال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم این انت من الاستغفار انی لاستغفر اللّٰہ فی الیوم و اللیلۃ

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض کیا یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) میں تیز زبان آدمی ہوں اور اکثر تیز زبانی سے اپنے گھر والوں کے ساتھ پیش آتا ہوں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے فرمایا تم استغفار کو اختیار کرو کیونکہ میں روزانہ رات اور دن میں سو بار اللہ تعالیٰ

مائة مرة۔

رواه الطبرانی فی الاوسط

سے استغفار کرتا ہوں۔

اسے طبرانی نے اوسط میں روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد و منبع الفوائد الجزء العاشر

صفحہ ۲۰۸

عن عبدالرحمن بن دلھم رضی اللہ عنہ ان رجلا قال یارسول اللہ علمنی عملا ادخل بہ الجنۃ قال لا تغضب ولک الجنۃ قال یارسول اللہ زدنی قال استغفر اللہ فی الیوم سبعین مرۃ قبل ان تغیب الشمس یغفر اللہ لک ذنب سبعین عاما قال لیس لی سبعون عاما قال فلابیک قال لیس لابی سبعون عاما فلاھل بیتک قال لیس لاھل بیتی سبعون عاما قال فلجیرانک

حضرت عبدالرحمن بن دلھم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے عرض کیا یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) مجھے ایسا عمل سکھائیں جس کے ذریعے میں جنت میں داخل ہو جاؤں۔ آپ نے فرمایا تو کسی پر غضبناک نہ ہو اور تیرے لیے جنت ہے اس شخص نے پھر عرض کیا یارسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) مزید فرمائیں۔ تو آپ نے فرمایا روزانہ سورج کے غروب ہونے سے پہلے ستر مرتبہ استغفار کیا کر اللہ تعالیٰ تیرے لیے ستر سال کے گناہ بخش دے گا۔ اس شخص نے عرض کیا میری عمر تو ستر سال کی نہیں۔ آپ نے فرمایا پھر تیرے باپ کیلیے اس نے پھر عرض کیا میرے باپ کی عمر بھی ستر سال نہیں آپ نے فرمایا تیرے گھر والوں کے لیے اس نے پھر عرض کیا

میرے گھر والوں کے بھی ستر سال نہیں بنتے۔ آپ نے فرمایا پھر تیرے ہمسایہ کے ستر سال بن جائیں گے۔

رواہ الطبرانی۔ اسے طبرانیؒ نے روایت کیا۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر

صفحہ ۳۰۹

اَللّٰھُمَّ مَغْفِرَتُكَ اَوْسَعُ مِنْ ذُنُوْبِیْ وَ

اے اللہ میرے گناہوں سے تیری مغفرت بہت وسیع ہے اور مجھے اپنے

رَحْمَتُكَ اَرْجٰی عِنْدِیْ مِنْ عَمَلِیْ ثلٰث مرّات

عمل کی نسبت تیری رحمت کی زیادہ امید ہے۔ ۳ بار

عن جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ قال جاء رجل الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال واذنوباہ واذنوباہ فقال ھذا القول مرتین او ثلاثا فقال لہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قل اللھم مغفرتک اوسع من ذنوبی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ الخ فقالھا ثم قال عد فعاد ثم قال

حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آکر کہا ہائے گناہ ہائے گناہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دیوں نہ کہو بلکہ) کہہ اللھم مغفرتک ۔ ۔ ۔ ۔ الخ چنانچہ اس نے یوں کہا پھر آپ نے فرمایا دوبارہ کہہ اس نے دوبارہ کہا پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پھر کہہ اس نے تیسری بار پھر کہا پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کھڑا ہو جا

عن معاذ فقال قم فقد غفر الله لک۔ — اللہ نے تجھے بخش دیا۔

المستدرک للحاکم الجلد الاوّل صفحہ ۵۴۳

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَتُبْ عَلَیْنَا

اے اللہ ہمیں بخش دے اور ہم پر رحم فرما اور ہماری توبہ قبول فرما

اِنَّکَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ ○ مَرَّۃً

بیشک تو بہت توبہ قبول کرنے والا مہربان ہے۔ ا بار

عن خباب بن الارت رضی اللہ عنہ قال سألت النبی صلی اللہ علیہ وسلم قلت یارسول اللہ کیف استغفر قال اللّٰھم اغفرلنا وارحمنا۔۔۔۔الخ

حضرت خباب بن ارت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ استغفار کس طرح کریں؟ آپ نے فرمایا اللّٰھم اغفرلنا وارحمنا۔۔۔۔الخ

عمل الیوم واللیلۃ لابن سنیؒ صفحہ ۱۲۰ شمار ۳۶۵

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ وَاَسْتَغْفِرُ

اللہ اپنی تعریف کے ساتھ پاک ہے اور میں اللہ سے بخشش

اللّٰہَ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ ○

مانگتا ہوں اور میں اس کی طرف توبہ کرتا ہوں۔

عن ابن عباس رضی اللہ عنهما رفع الحديث انه قال من قال سبحان الله وبحمده ... ... الخ كتبت كما قالها ثم علقت بالعرش لا يمحوها ذنب عمله صاحبها يعني يلقى الله وهي مختومة عليها۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے وہ مرفوع حدیث بیان کرتے ہیں کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص سبحان اللہ وبحمدہ ... ... الخ پڑھے تو وہ (کلمات) اس طرح لکھے جائیں گے جس طرح اس نے پڑھے تھے، پھر وہ عرش معلی کے ساتھ لٹکائے جاتے ہیں اس کے کہنے والے کے گناہ اس کو مٹا نہیں سکتے حتی کہ وہ اللہ تعالیٰ سے ملاقات کرے گا اور اس کلمے پر مہر لگا دی جاتی ہے۔

رواه الطبرانی۔

اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۰۹

أَسْتَغْفِرُ اللهَ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

بخشش مانگتا ہوں میں اللہ سے جس کے سوا کوئی معبود نہیں مگر وہی

الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَ اَتُوْبُ اِلَیْهِ ۝

زندہ جاوید ہمیشہ قائم رہنے والا ہے اور رجوع کرتا ہوں میں اس کی طرف

عن بلال بن يسار بن زيد رضی اللہ عنہ مولى النبي صلى الله

حضرت بلال بن یسار بن زید رضی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے آزاد کردہ غلام بیان

علیہ وسلم قال حدثنی ابی عن جدی انہ سمع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول من قال استغفر اللہ الذی ۔۔۔ الخ غفرلہ وان کان قد فر من الزحف۔

کرتے ہیں کہ بیان کیا مجھ سے میرے والد نے اور ان سے ان کے والد نے کہ انہوں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا کہ جو شخص استغفر اللہ الذی ۔۔۔ الخ پڑھے اس کے گناہ بخش دیے جاتے ہیں اگرچہ وہ بھاگا ہو جہاد سے۔

جامع الترمذی الجلد الثانی صفحہ ۱۹۷

سنن ابی داؤد الجلد الاوّل صفحہ ۲۱۳

---

## اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ ○

بخشش مانگتا ہوں میں اللہ سے اور رجوع کرتا ہوں

---

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا قال استغفر اللہ واتوب الیہ فقالھا ثم عاد ثم قالھا ثم عاد کتبہ اللہ فی الرابعۃ من الکذابین۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب آدمی استغفر اللہ واتوب الیہ کہہ کر پھر دوبارہ وہی گناہ کرے پھر یہ وظیفہ پڑھے پھر وہی گناہ کرے اللہ تعالیٰ چوتھی بار اس کو جھوٹوں میں لکھ دیتا ہے۔

اخرجہ الدیلمی۔

اسے دیلمی نے روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال الی ھامش مسند الامام احمد ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۲۵

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ وَ اَنَا عَبْدُکَ ظَلَمْتُ

اے اللہ تو میرا رب ہے اور میں تیرا بندہ ہوں میں نے اپنے

نَفْسِیْ وَ اعْتَرَفْتُ بِذَنْبِیْ وَ لَا یَغْفِرُ

نفس پر ظلم کیا اور میں اپنے گناہوں کا اقرار کرتا ہوں اور تیرے سوا گناہوں کو کوئی

الذُّنُوْبَ اِلَّآ اَنْتَ اَیْ رَبِّ اغْفِرْلِیْ

نہیں بخش سکتا اے میرے رب میرے گناہ کو

ذَنْبِیْ ○

بخش دے۔

عن ابی مالک الاشعری رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان او فی کلمۃ ان یقول العبد اللھم انت ربی ۔۔۔۔۔ الخ رواہ الطبرانی۔

حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (بخشش کے لیے) یہ کلمات کافی ہیں کہ بندہ یوں کہے۔ اللھم انت ربی ۔۔۔۔۔ الخ اسے طبرانی نے روایت کیا۔

مجمع الزوائد و منبع الفوائد الجزء العاشر

صفحہ ۲۰۹

اَللّٰھُمَّ اَسْتَغْفِرُکَ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ قَوِیَ

اے اللہ میں تجھ سے معافی مانگتا ہوں ہر اس گناہ سے جس پر میرا

عَلَيۡهِ بَدَنِیۡ بِعَافِيَتِكَ اَوۡ نَالَتۡهُ قُدۡرَتِیۡ

جسم قادر ہے تیری معافی سے اور ہر اس گناہ سے جس پر میری قوت

بِفَضۡلِ نِعۡمَتِكَ اَوۡ بَسَطۡتُ اِلَيۡهِ يَدِیۡ

حاوی ہو تیرے انعام کے فضل سے اور ہر اس گناہ سے جس کی طرف میرے ہاتھ

بِسَابِغِ رِزۡقِكَ اَوِ اتَّكَلۡتُ فِيۡهِ عِنۡدَ

بڑھتے ہیں تیرے فراخ رزق سے یا میں نے بھروسہ کر لیا تجھ سے ڈرنے

خَوۡفِیۡ مِنۡكَ عَلٰۤی اَنَاتِكَ اَوۡ وَثِقۡتُ بِحِلۡمِكَ

والا حالاں کہ تو دیر گیر ہے یا میں نے پورا وثوق کر لیا ہو تیرے

اَوۡ عَوَّلۡتُ فِيۡهِ عَلٰی كَرَمِ عَفۡوِكَ ط اَللّٰهُمَّ اِنِّیۡ

حلم اور بردباری پر یا میں نے اعتماد کر لیا تیرے عفو کے لطف و کرم پر۔ اے اللہ میں

اَسۡتَغۡفِرُكَ مِنۡ كُلِّ ذَنۡبٍ خُنۡتُ فِيۡهِ

تجھ سے ہر گناہ کی معافی کا خواستگار ہوں جس پر میری امانت میں خیانت

اَمَانَتِیۡ اَوۡ بَخَسۡتُ فِيۡهِ نَفۡسِیۡ اَوۡ قَدَّمۡتُ فِيۡهِ

سرزد ہو گئی ہو یا میرے نفس نے کمی کی ہو یا میں نے پہلے ہی لذتیں حاصل کر لی

لَذَّاتِیۡ اَوۡ اٰثَرۡتُ فِيۡهِ شَهَوَاتِیۡ اَوۡ سَعَيۡتُ فِيۡهِ

ہوں یا میں نے شہوتوں کو پسند کر لیا ہو یا میں نے کسی اور کے لیے

لِغَيۡرِیۡ اَوِ اسۡتَفۡرَيۡتُ فِيۡهِ مَنۡ تَبِعَنِیۡ اَوۡ

کوشش کی ہو یا میں نے اپنے تابع داروں کو لڑا بھڑا دیا ہو یا

عَلَيْهِ بَدَنِيْ بِعَافِيَتِكَ اَوْ نَالَتْهُ قُدْرَتِيْ

جسم قادر ہے تیری معافی سے اور ہر اس گناہ سے جس پر میری قوت

بِفَضْلِ نِعْمَتِكَ اَوْ بَسَطْتُّ اِلَيْهِ يَدِيْ

حاوی ہو تیرے انعام کے فضل سے اور ہر اس گناہ سے جس کی طرف میرے ہاتھ

بِسَابِغِ رِزْقِكَ اَوِ اتَّكَلْتُ فِيْهِ عِنْدَ

بڑھتے ہیں تیرے فراخ رزق سے یا میں نے بھروسہ کر لیا تجھ سے ڈرنے

خَوْفِيْ مِنْكَ عَلٰى اَنَاتِكَ اَوْ وَثِقْتُ بِحِلْمِكَ

والا حالاں کہ تو دیر گیر ہے یا میں نے پورا وثوق کر لیا ہو تیرے

اَوْ عَوَّلْتُ فِيْهِ عَلٰى كَرَمِ عَفْوِكَ ط اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ

حلم اور بردباری پر یا میں نے اعتماد کر لیا تیرے عفو کے لطف و کرم پر۔ اے اللہ میں

اَسْتَغْفِرُكَ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ خُنْتُ فِيْهِ

تجھ سے ہر گناہ کی معافی کا خواستگار ہوں جس پر میری امانت میں خیانت

اَمَانَتِيْ اَوْ بَخَسْتُ فِيْهِ نَفْسِيْ اَوْ قَدَّمْتُ فِيْهِ

سرزد ہو گئی ہو یا میرے نفس نے کمی کی ہو یا میں نے پہلے ہی لذتیں حاصل کر لی

لَذَّاتِيْ اَوْ اٰثَرْتُ فِيْهِ شَهَوَاتِيْ اَوْ سَعَيْتُ فِيْهِ

ہوں یا میں نے شہوتوں کو پسند کر لیا ہو یا میں نے کسی اور کے لیے

لِغَيْرِيْ اَوِ اسْتَغْوَيْتُ فِيْهِ مَنْ تَبِعَنِيْ اَوْ

کوشش کی ہو یا میں نے اپنے تابع داروں کو لڑا بھڑا دیا ہو یا

غَلَبْتُ فِيهِ بِفَضْلِ حِيلَتِي إِذَا حُلْتُ فِيهِ

میں اپنے مکر و فریب سے کامیاب ہو گیا ہوں یا میں نے تیری جناب میں

عَلَيْكَ مَوْلَايَ فَلَمْ تُغْلِبْنِي عَلٰى فِعْلِي

کوئی چال چلی ہو اور تو نے مجھے اپنے فعل پر مجبور نہ کیا ہو

إِذَا كُنْتَ سُبْحٰنَكَ كَارِهًا لِّمَعْصِيَتِي

کیوں کہ تو پاک ہے کہ مجھے نافرمانی پر مجبور کرے

لٰكِنْ سَبَقَ عِلْمُكَ فِي اخْتِيَارِي وَاسْتِعْمَالِي

لیکن تیرا علم میرے اختیار اور میری مراد اور میری پسند

وَمُرَادِي وَإِيْثَارِي فَحَمَلْتَ عَنِّي فَلَمْ

کو پہلے سے جانتا تھا پھر تو نے وہ بوجھ مجھ سے اتار دیا اور تو نے

تُدْخِلْنِي فِيهِ جَبْرًا وَّلَمْ تَحْمِلْنِي عَلَيْهِ

مجھے کسی مجبوری میں داخل نہیں کیا اور نہ ہی تو نے زبردستی مجھے اس پر

قَهْرًا وَّلَمْ تَظْلِمْنِي شَيْئًا يَآ أَرْحَمَ الرّٰحِمِينَ

برانگیختہ کیا اور نہ ہی تو نے مجھ پر کوئی ظلم کیا اے رحم کرنے والوں کے رحم کرنیوالے

يَا صَاحِبِي عِنْدَ شِدَّتِي يَا مُونِسِي فِي

اے میری سختی میں میرے ساتھی اے میرے اکلاپے میں میرے

وَحْدَتِي يَا حَافِظِي فِي نِعْمَتِي يَا وَلِيِّي فِي

ساتھی اے میری نعمتوں میں میرے حافظ اے میری جان میں میرے

نَفْسِیْ یَا کَاشِفَ کُرْبَتِیْ یَا مُسْتَمِعَ دَعْوَتِیْ

والی اے میری مصیبتوں کے کھولنے والے اے میری دعاؤں کے سننے والے

یَا رَاحِمَ عَبْرَتِیْ یَا مُقِیْلَ عَثْرَتِیْ یَآ اِلٰهِیْ

اے میرے آنسوؤں پر رحم کرنے والے اے لغزشوں سے درگذر فرمانے والے اے میرے

بِالتَّحْقِیْقِ یَا رُکْنِیَ الْوَثِیْقَ یَا جَارِیَ الصَّدِّیْقَ

بلاشبہ برحق اللہ اے میرے مضبوط ستون اے میرے سچے پڑوسی

یَا مَوْلَایَ الشَّفِیْقَ یَا رَبَّ الْبَیْتِ الْعَتِیْقِ

اے میرے مہربان اے آزاد گھر کے رب

اَخْرِجْنِیْ مِنْ حِلَقِ الْمَضِیْقِ اِلٰی سَعَةِ الطَّرِیْقِ

مجھے تنگی کے گھیروں سے نکال کر فراخ راستہ پر ڈال

وَ فَرِّجْ مِنْ عِنْدِکَ قَرِیْبًا وَّثِیْقًا وَ اکْشِفْ

اور کھول دے اپنی طرف سے قریب پختہ امور اور کھول دے

عَنِّیْ کُلَّ شِدَّةٍ وَّ ضِیْقٍ وَّ اکْفِنِیْ

میرے لیے ہر سختی اور تنگی اور مجھے جن کاموں کی

مَآ اُطِیْقُ وَ مَا لَآ اُطِیْقُ ۔ اَللّٰهُمَّ فَرِّجْ عَنِّیْ

طاقت ہے یا نہیں ہے ان سے کفایت کر۔ اے اللہ میرا ہر غم

کُلَّ هَمٍّ وَّ غَمٍّ وَّ اَخْرِجْنِیْ مِنْ کُلِّ

اور ہر فکر دور کر دے اور مجھے ہر قسم کے حزن و ملال

حُزْنٍ وَّكَرْبٍ يَا فَارِجَ الْهَمِّ وَيَا كَاشِفَ

سے نکال دے    اے فکر کو دور کرنے والے    اور اے غموں کو کھولنے

الْغَمِّ وَيَا مُنْزِلَ الْقَطْرِ وَيَا مُجِيْبَ دَعْوَةِ

والے    اور اے    بارشوں کے برسانے والے    اور اے لاچاروں کی دعا سننے

الْمُضْطَرِّيْنَ يَا رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَ

والے اللہ ۔    اے دنیا اور آخرت کے رحم کرنے والے اللہ

رَحِيْمَهُمَا صَلِّ عَلٰى خَيْرَتِكَ مِنْ خَلْقِكَ

اور پیارے اللہ اپنے تمام جہانوں کی بہترین ہستی حضرت

مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود نازل فرما

وَاٰلِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ وَفَرِّجْ عَنِّيْ

اور آپ کی آل پر جو طیب اور طاہر ہے ان پر بھی اور میرے سینہ

مَا قَدْ ضَاقَ بِهٖ صَدْرِيْ وَعِيْلَ فِيْهِ صَبْرِيْ

پر جو تنگی ہے اسے کھول دے    اور جس پر صبر مشکل ہے اسے بھی کھول دے

وَقَلَّتْ فِيْهِ حِيْلَتِيْ وَضَعُفَتْ لَهٗ قُوَّتِيْ يَا

اور اس کو بھی دور کر جہاں میرے تمام حیلے اور طاقتیں ختم ہیں اور میری طاقت

كَاشِفَ كُلِّ ضُرٍّ وَّبَلِيَّةٍ وَّيَا عَالِمَ كُلِّ

کمزور ہے۔ اے ہر مصیبت اور آفت کے دور کرنے والے اللہ اور اے ہر پوشیدہ بھید

سِرٍّ وَّخَفِيَّةٍ يَّآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ط اُفَوِّضُ

کے جاننے والے اے رحم کرنے والوں کے رحم کرنے والے اللہ میں اپنے

اَمْرِيْ اِلَى اللّٰهِ ط اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ ط

تمام کاموں کو اللہ کے سپرد کرتا ہوں۔ بے شک اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو دیکھنے والا ہے

وَمَا تَوْفِيْقِيْ اِلَّا بِاللّٰهِ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَ

اور میرا بھروسہ سوائے اللہ کے کسی پر نہیں ہے میں نے اسی پر بھروسہ کیا اور

هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ○ مَرَّةً

وہ بڑے عرش کا رب ہے۔ ۱ بار

قال ابو علی التنوخی فی کتاب الفرج بعد الشدة حدثنی ایوب ابن العباس بن الحسن الذی کان ابوه وزیرا للمکتفی من حفظه بالاهواز ثنا ابو علی بن همام باسنادٍ لست احفظه ان اعرابیا شکی الی علی بن ابی طالب کرم الله وجهه شدة لحقته وضیقا فی المال وکثرة من العیال فقال له علیك بالاستغفار فان الله عزوجل یقول استغفروا ربکم

حضرت ابو علی تنوخی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب الفرج "بعد الشدة" میں فرمایا، حضرت ایوب بن عباس بن حسن جن کے والد مکتفی کے وزیر تھے۔ اہواز (شہر) میں وہ بیان کرتے ہیں کہ مجھے ابو علی بن ہمام نے ایسی سند سے بیان کیا جو مجھے یاد نہیں کہ ایک دیہاتی نے بُرے حال اور کثرت عیال کی حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے شکایت کی۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اسے فرمایا کہ استغفار کو لازم کرے کیوں کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے استغفروا ربکم

انه كان غفارا الايات فعاد اليه فقال يا امير المؤمنين انى قد استغفرت الله كثيرا وما ارى فرجا مما انا فيه فقال لعلك لا تحسن ان تستغفر قال علمنى قال اخلص نيتك واطع ربك وقل اللهم انى استغفرك من كل ذنب قوى اليه بدنى ۔۔۔۔ الخ قال الاعرابى فاستغفرت بذلك مرارا فكشف الله عنى الغم والضيق ووسع على فى الرزق وازال المحنة۔

انه غفارا (اپنے پروردگار سے بخشش طلب کرو بے شک وہ بخشنے والا ہے) اس کے بعد وہ دیہاتی دوبارہ آیا اور آ کر عرض کیا کہ میں نے بہت استغفار کیا مگر میری حالت نہیں بدلی اس پر حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا کہ شاید تو اچھی طرح استغفار نہیں کر سکا۔ دیہاتی نے کہا آپ مجھے سکھا دیں۔ آپؓ نے فرمایا پہلے تو نیت صاف کر اور اپنے رب کی اطاعت کر اور پھر یہ دعا مانگ اللھم انی استغفرک من کل ذنب۔۔ ۔۔۔ الخ اس دیہاتی نے ان کلمات سے بار بار استغفار کی تو اللہ تعالیٰ نے اس کی حالت کو فراخی سے تبدیل کر دیا اور اس کی سب تکالیف رفع ہو گئیں جیسا کہ اس دیہاتی نے بعد میں خود بیان کیا۔

رواه ابن النجار۔

اسے ابن نجار نے روایت کیا ہے۔

کنز العمال الجزء الاول صفحہ ۲۱۲ / ۲۱۱ شمارہ ۳۹۷۸

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِیْ ذُنُوْبِیْ فَاِنَّہٗ لَا یَغْفِرُ

اے اللہ میرے گناہ معاف فرما دے کیوں کہ تیرے سوا کوئی گناہ

الذُّنُوبَ اَحَدٌ غَيْرُكَ ○ مرتبہ ۵

معاف نہیں کرتا ۔ ۱ بار

عن علی بن ربیعة رضی قال حملنی علی رضی خلفه ثم سار بی الی جانب الحرة ثم رفع راسه الی السماء فقال اللهم اغفرلی ذنوبی فانه لا یغفر الذنوب احد غیرک ثم التفت الی فضحک فقلت یا امیر المومنین استغفارک ربك والتفاتك الی تضحك فقال حملنی رسول الله صلی الله علیه وسلم خلفه ثم سار بی الی جانب الحرة ثم رفع راسه الی السماء فقال اللهم ذنوبی . . . . . . . . الخ ثم التفت الی فضحك فقلت یا رسول الله استغفارک و التفاتك الی فضحك قال فضحکت لضحک ربی لعجبه بعبده انه یعلم انه لا

حضرت علی بن ربیعہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ مجھے حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے اپنے پیچھے سوار کیا اور پھر مجھے حرہ کی طرف لے گئے پھر آپؓ نے آسمان کی طرف سر اٹھایا اور کہا اے اللہ! میرے گناہ معاف کر دے کیوں کہ تیرے سوا کوئی گناہ معاف نہیں کر سکتا پھر انہوں نے میری طرف دیکھا اور ہنسے۔ میں نے عرض کیا کہ اے امیر المومنین آپ کا اپنے رب سے معافی مانگنا اور پھر میری طرف دیکھنا اور ہنسنا کیا معنی؟ آپؓ نے فرمایا کہ مجھے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے پیچھے سوار کیا تھا پھر مجھے اس حرہ کی طرف لے گئے پھر آپؐ نے آسمان کی طرف دیکھا اور یہی دعا پڑھی تھی اور میری طرف دیکھا اور ہنسے بھی تھے میں نے عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم آپ کا معافی مانگنا اور مجھے دیکھ کر ہنسنا کیا معنی؟ تو آپؐ نے فرمایا میں اس واسطے ہنسا ہوں کہ اللہ تعالیٰ

| | |
|---|---|
| يغفر الذنوب احد غيره۔ | اپنے بندے کے تعجب پر ہنستا ہے کہ وہ جانتا ہے کہ گناہوں کو اس کے سوا کوئی معاف نہیں کر سکتا۔ |
| رواه ابن ابی شیبة وابن منیع۔ | اسے ابن ابی شیبہ اور ابن منیع نے روایت کیا ہے۔ |

کنز العمال الجزء الاوّل صفحہ ۲۱۱ شمار ۳۹۷۶

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْتَغْفِرُكَ لِمَا تُبْتُ اِلَیْكَ

اے اللہ میں تجھ سے معافی چاہتا ہوں جس سے میں نے توبہ کی ہو اور

مِنْهُ ثُمَّ عُدْتُّ فِيْهِ وَاَسْتَغْفِرُكَ لِمَآ

پھر لوٹ کر کیا ہو اس کو اور معافی چاہتا ہوں تجھ سے اس عہد کی

اَعْطَيْتُكَ مِنْ نَّفْسِیْ ثُمَّ لَمْ اُوْفِ لَكَ بِهٖ

جو میں نے تجھ کو اپنی جانب سے دیا اور پھر اس کو وفا نہ کیا ہو

وَاَسْتَغْفِرُكَ لِلنِّعَمِ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتَ بِهَا

اور معافی چاہتا ہوں تجھ سے ان نعمتوں کے بارے میں جو انعام کیں تو نے

عَلَیَّ فَتَقَوَّيْتُ بِهَا عَلٰى مَعَاصِيْكَ وَاَسْتَغْفِرُكَ

پس جن سے قوت حاصل کی میں نے تیرے گناہ پر اور معافی چاہتا ہوں تجھ سے

لِكُلِّ خَيْرٍ اَرَدْتُّ بِهٖ وَجْهَكَ فَخَالَطَنِیْ

میں ہر نیکی کے بارے میں کہ میں نے اس کو خالص تیرے لیے کرنا چاہا اور پھر

فِيهِ مَا لَيْسَ لَكَ ط اَللّٰهُمَّ لَا تُخْزِنِي فَإِنَّكَ

اس میں وہ چیز مل گئی جو خالص تیرے لیے نہ تھی۔ اے اللہ رسوا نہ کرنا مجھے کیوں کہ تو تو

بِي عَالِمٌ وَّلَا تُعَذِّبْنِي فَإِنَّكَ عَلَيَّ قَادِرٌ مَرَّةً

مجھے جانتا ہے اور نہ عذاب کرنا مجھے کیوں کہ تو مجھ پر قادر ہے۔ ابار

عن ابن عمر رضی اللہ عنہما قال كان رسول الله صلی الله علیه وسلم كثيرا ما يقول لنا معاشر اصحابي ما يمنعكم ان تكفروا ذنوبكم بكلمات يسيرة قالوا يا رسول الله و ما هي قال يقول مقالة اخي الخضر قلنا يا رسول الله ما كان يقول قال كان يقول اللهم اني استغفرك لما تبت اليك منه ثم عدت فيه ... ... الخ

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیں بہت فرمایا کرتے تھے کہ اے میرے صحابہ کی جماعت تمہیں کون سی چیز روکتی ہے کہ چند کلموں سے تمہارے بہت سے گناہ معاف ہو جائیں گے انہوں نے عرض کیا کہ وہ کیا ہیں؟ آپ نے فرمایا وہ بات تھوڑی سی ہے کہ میرے دوست حضرت خضر علیہ السلام آئے تھے ہم نے عرض کیا وہ کیا کہتے تھے؟ آپ نے فرمایا وہ کہتے تھے اللھم انی استغفرک . . . . . الخ

رواه الديلمی

اسے دیلمی نے روایت کیا ہے۔

کنز العمال الجزء الاوّل صفحہ ۲۱۰

شمار ۵۱۳۵

# اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِیْ وَ لِلْمُؤْمِنِیْنَ وَ الْمُؤْمِنَاتِ

اے اللہ مجھے بخش دے اور مومن مردوں اور مومن عورتوں کو بھی بخش دے

عن ام سلمہ رضی اللہ عنہا قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من قال کل یوم اللھم اغفر لی ...... الخ اتحف بہ من کل مومن حسنۃ رواہ الطبرانی۔

حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص روزانہ یہ کہے اللھم اغفر لی ...... الخ وہ ہر مومن کو نیکی کا تحفہ دیتا ہے۔

اسے طبرانی نے روایت کیا۔

مجمع الزوائد و منبع الفوائد الجزء العاشر

صفحہ ۲۱۰

عن ابی الدرداء رضی اللہ عنہ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول من استغفر للمؤمنین و المؤمنات کل یوم سبعا و عشرین مرۃ او خمسا وعشرین مرۃ احد العددین کان من الذین یستجاب لھم و یرزق بھم اھل الارض۔

حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سُنا کہ جو شخص ہر روز مومن مردوں اور مومن عورتوں کے لیے ستائیس یا پچیس بار مغفرت کی دعا کرے گا۔ وہ ان مستجاب الدعوات لوگوں میں سے ہو جائے گا جن کی وجہ سے زمین والوں کو رزق دیا جاتا ہے۔

تحفۃ الذاکرین للشوکانی ؒ صفحہ ۲۹۵

عن عبادة بن الصامت رضی اللہ عنہ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول من استغفر للمؤمنین والمؤمنات کتب اللہ لہ بکل مومن و مومنۃ حسنۃ۔

حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا جو شخص مومن مردوں اور مومن عورتوں کے لیے بخشش کی دعا کرے۔ اللہ تعالیٰ اس کے لیے ہر مومن مرد اور ہر مومن عورت کی تعداد کے برابر نیکیاں لکھ دیں گے۔

رواہ الطبرانی۔

اسے طبرانی رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کیا۔

مجمع الزوائد و منبع الفوائد الجلد العاشر صفحہ ۲۱۰

---

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِىْ مِنَ الَّذِيْنَ اِذَا اَحْسَنُوْا

اے اللہ شامل کر دے مجھے ان لوگوں میں کہ جب وہ اچھا کام کرتے

اسْتَبْشَرُوْا وَ اِذَا اَسَاۤءُوْا اسْتَغْفَرُوْا ○

ہیں تو خوش ہوتے ہیں اور جب وہ برائی کرتے ہیں تو بخشش مانگتے ہیں۔

عن عائشۃ رضی اللہ عنہا ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یقول اللھم اجعلنی من الذین ۔۔۔۔ الخ سنن ابن ماجۃ صفحہ ۲۷۱

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم یہ فرمایا کرتے تھے اللھم اجعلنی من الذین ۔۔۔۔ الخ

سُبْحَانَ اللّٰهِ ○ ۔۔۔ مرارًا

پاک ہے اللہ ۔۔۔ بار بار

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ○ ۔۔۔ مرارًا

کوئی معبود نہیں سوائے اللہ کے ۔۔۔ بار بار

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ○ ۔۔۔ مرارًا

سب تعریفیں اللہ کے لیے ہیں۔ ۔۔۔ بار بار

اَللّٰهُ اَكْبَرُ ○ ۔۔۔ مرارًا

اللہ سب سے بڑا ہے ۔۔۔ بار بار

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ اِیْمَانًا دَآئِمًا وَّ

اے اللہ میں مانگتا ہوں تجھ سے ایمان ہمیشہ رہنے والا اور

اَسْئَلُكَ قَلْبًا خَاشِعًا وَّ اَسْئَلُكَ عِلْمًا

مانگتا ہوں تجھ سے دل خشوع کرنے والا اور مانگتا ہوں تجھ سے علم نفع دینے

نَّافِعًا وَّ اَسْئَلُكَ یَقِیْنًا صَادِقًا وَّ اَسْئَلُكَ

والا اور مانگتا ہوں تجھ سے یقین سچا اور مانگتا ہوں تجھ سے

دِیْنًا قَیِّمًا وَّ اَسْئَلُكَ الْعَافِیَةَ مِنْ كُلِّ

دین راست اور مانگتا ہوں تجھ سے امن ہر بلا سے اور مانگتا ہوں تجھ سے

بَلِیَّةٍ وَّ اَسْئَلُكَ تَمَامَ الْعَافِیَةِ وَ اَسْئَلُكَ

ہمیشہ رہنا امن کا اور مانگتا ہوں تجھ سے

الشُّكْرَ عَلَى الْعَافِيَةِ وَ اَسْئَلُكَ الْغِنٰى عَنِ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| شکر | امن پر | اور مانگتا ہوں | تجھ سے | بے پرواہی | | |

النَّاسِ ○ مَرَّتَيْنِ

| | |
|---|---|
| لوگوں سے۔ | ۲ بار |

قال الحکیم الترمذی فی نوادر الاصول حدثنا عمرو ابن ابی عمرو قال حدثنا ابو ھمام الدلال عن ابراھیم بن طھمان عن عاصم بن ابی النجود عن ذر بن حبیش عن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ اتاہ جبرئیل علیہ السلام نبینا ھو عندہ اذا قبل ابو ذر فنظر الیہ جبرئیل فقال ھو ابو ذر قال فقلت یا امین اللہ وتعرفون انتم ابا ذر قال نعم والذی بعثک بالحق ان ابا ذر اعرف فی اھل السماء منہ فی اھل الارض وانما ذلک لدعاء

حکیم ترمذی نے نوادر الاصول میں فرمایا کہ ہمیں عمرو بن ابو عمرو نے حدیث بیان کی ابو ہمام دلال نے ابراہیم بن طہمان سے وہ عاصم بن ابی النجود سے وہ زر بن حبیش وہ حضرت علی بن ابو طالب رضی اللہ عنہ سے فرماتے ہیں وہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کرتے ہیں کہ آپ کے پاس جبریل امین علیہ السلام حاضر ہوئے وہ آپ کے ہاں ہی تھے کہ اچانک حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ آ گئے۔ حضرت جبریل علیہ السلام نے ان کی طرف دیکھ کر کہا کہ یہ ابوذرؓ ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ اے اللہ کے امین تم ابوذرؓ کو جانتے ہو؟ جبریل علیہ السلام نے کہا کہ قسم ہے مجھے اس اللہ کی جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا ہے آسمان والوں میں حضرت ابوذرؓ زمین والوں سے زیادہ مشہور و معروف

يدعو به كل يوم مرتين وقد
تعجبت الملئكة منه فادع
به فاسأله عن دعائه فقال
رسول الله صلى الله عليه وسلم
يا ابا ذر دعا تدعو به كل يوم
مرتين قال نعم فداك ابى و
امى ماسمعته من بشر وانما هو
عشرة احرف الهمنى ربى الهاما
وانا ادعو به كل يوم مرتين
استقبل القبلة فاسبح الله
مليا واهلله مليا واحمده
واكبره مليا ثم ادعو بتلك
عشر كلمات اللهم انى اسئلك
ايمانا دائما . . . . . . الخ
قال جبرئيل يا محمد والذى
بالحق نبيا لا يدعوا احد
من امتك بهذا الدعاء الا
غفرت له ذنوب ولكانت اكثر
من زبد البحر وعدد تراب
الارض ولا يلقى احد من
امتك وفى قلبه هذا الدعاء

ہیں اور یہ اس لیے کہ روزانہ دو دفعہ ایک
ایسی دعا مانگتے ہیں کہ جس سے فرشتے بھی
تعجب کرتے ہیں آپ ابو ذرؓ کو بلا کر اس کی
دُعا کی بابت دریافت فرمائیے۔ آپؐ نے
حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ کو بلا کر فرمایا !
ابو ذرؓ ایک دعا ہے جو تو روزانہ دو دفعہ
دن میں پڑھتا ہے۔ ابو ذرؓ نے عرض کیا
جی ہاں حضور میرے ماں باپ آپؐ پر
فدا ہوں وہ دعا میں نے کسی انسان سے
نہیں سُنی وہ تو دس حرف ہیں جن کا میرے
رب نے الہام کیا ہے اور میں دن میں
دو دفعہ پڑھتا ہوں۔ میں قبلہ کی طرف منہ
کر کے کچھ دیر تو سُبْحَانَ اللّٰہِ پڑھتا
ہوں اور پھر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ پڑھتا
ہوں پھر کچھ دیر حمد و تکبیر کرتا ہوں پھر
وہ دس کلمات بطور دُعا پڑھتا ہوں اللّٰھم
انی اسئلك . . . . . . الخ
حضرت جبرئیل علیہ السلام نے عرض کیا کہ
اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم مجھے قسم ہے
اس ذات کی جس نے آپؐ کو سچ دے کر
نبی بنا کر بھیجا ہے آپؐ کی امت میں

الا اشتاقت له الجنان واستغفر له الملکان وفتحت له ابواب الجنة ونادت الملئکة یا ولی اللہ ادخل ای باب شئت

سے جو شخص یہ دُعا پڑھے گا اس کے گناہ معاف ہو جائیں گے اگرچہ سمندر کی جھاگ سے بھی زیادہ ہوں اور زمین کی مٹی کے ذروں کے برابر ہوں۔ آپ کی امت میں سے جو شخص اللہ کی مناجات کرے گا اور اس کے دل میں یہ دعا ہو گی تو جنت اس کی مشتاق ہو گی اور فرشتے اس کی معافی کے لیے دعا مانگیں گے اور اس کے لیے جنت کے دروازے کھل جائیں گے اور فرشتے کہیں گے اے اللہ کے دوست بہشت کے جس دروازے سے چاہے داخل ہو جا۔

کنز العمال الجزء الاوّل صفحہ ۳۰۴ شمار ۵۰۶۴

## سَیِّدُ الْاِسْتِغْفَار

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ رَبِّیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ خَلَقْتَنِیْ

اے اللہ تو میرا پروردگار ہے تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو نے مجھے پیدا کیا

وَاَنَا عَبْدُکَ وَاَنَا عَلٰی عَھْدِکَ وَوَعْدِکَ

اور میں تیرا بندہ ہوں اور میں تیرے عہد و پیمان پر ہوں۔

مَا اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ

جتنی کچھ مجھ میں استطاعت پناہ لیتا ہوں میں تیری اس کے شر سے جو کچھ میں نے کیا

اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ وَ اَبُوْءُ بِذَنْبِيْ فَاغْفِرْلِيْ

اعتراف کرتا ہوں میں ان نعمتوں کا جن سے تو نے مجھے نوازا اور اقرار کرتا ہوں میں اپنے گناہوں کا پس

فَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ ۝ مَرَّةً

بخش دے مجھے بیشک کوئی بخشنے والا نہیں ہے گناہوں کا مگر تو۔ ا بار

عن شداد بن اوس رضی الله عنه عن النبی صلی الله علیه وسلم سید الاستغفار ان تقول اللهم انت ربی لا اله الا انت ۔۔۔۔۔۔ الخ قال ومن قالها من النهار موقنا بها فمات من یومه قبل ان یمسی فهو من اهل الجنة و من قالها من اللیل وهو موقن بها فمات قبل ان یصبح فهو من اهل الجنة۔

حضرت شداد بن اوس رضی اللہ عنہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپؐ نے فرمایا بہترین استغفار یہ ہے کہ تو یہ کلمات کہے اللھم انت ربی لا الہ الا انت ۔۔۔۔ الخ آپؐ نے فرمایا کہ جو شخص ان کلمات کو دن میں اس کے مفہوم پر کامل یقین رکھتے ہوئے پڑھے اور پھر اسی دن مر جائے شام سے پہلے تو وہ جنت والوں میں سے ہوگا۔ اور جو یہ کلمات رات کے وقت ان کے معنی پر یقین رکھتے ہوئے پڑھے اور صبح سے پہلے اسی رات مر جائے تو جنت والوں میں سے ہوگا۔

صحیح البخاری الجلد الثانی صفحہ ۹۳۲

# لِلاِجْتِنَابِ الشِّرْكِ الْخَفِيّ

## شرک خفی سے بچنے کے لیے

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ اَنْ اُشْرِكَ بِكَ وَ اَنَا

اے اللہ میں تیری پناہ مانگتا ہوں کہ میں شریک ٹھہراؤں تیرے ساتھ

اَعْلَمُ وَ اَسْتَغْفِرُكَ لِمَا لَا اَعْلَمُ ○ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ ۳ بار

اس حال میں کہ مجھے معلوم ہو اور میں تجھ سے بخشش مانگتا ہوں اس چیز سے جو میں نہیں جانتا

عن ابی بکر رضی اللہ عنه اما اخبر ذلك حذيفة رضی اللہ عنه عن النبی صلی اللہ علیه وسلم واما اخبرہ ابو بکر رضی اللہ عنه عن النبی صلی اللہ علیه وسلم قال الشرك اخفی فيكم من دبيب النمل قال قلنا یا رسول اللہ وهل الشرك الا ما عبد من دون اللہ عزوجل او ما دعی مع اللہ " شك عبدالملك ابن جريج " فقال تكلتك امك یا صديق الشرك اخفى فيكم من

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت بیان کی آپؐ نے فرمایا تم میں شرک زیادہ پوشیدہ ہے چیونٹی کے چلنے کی آہٹ سے بھی۔ ہم نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا شرک یہ نہیں کہ جو شخص اللہ کے بغیر کسی کی عبادت کرے یا جو اللہ کے ساتھ کسی اور کو پکارے (اس میں راوی عبدالملک بن جریج کو شک

دبيب النمل الا اخبرك يقول يذهب صغاره وكباره او صغيره وكبيره قال قلت بلى يا رسول الله قال يقول كل يوم ثلث مرة اللهم انى اعوذبك ان اشرك بك ..... الخ والشرك ان يقول اعطانى الله وفلان والند ان يقول الانسان لولا فلان لقتلنى فلان ۔

ہے) پس حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے صدیقؓ تجھے تیری ماں روئے تم پر شرک زیادہ پوشیدہ ہے چیونٹی کے پاؤں کی آہٹ سے بھی کیا میں تجھے خبر دوں ایسی بات کی کہ تمہارے چھوٹوں بڑوں یا چھوٹے بڑے کو لے جانے والی ہو میں نے عرض کیا ہاں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا تو تین بار روزانہ کہہ اللھم انی اعوذبک ان اشرک بک الخ آپ نے فرمایا شرک یہ ہے کہ کوئی کہے مجھے اللہ نے دیا ہے اور فلاں نے دیا ہے اور (شریک ٹھہرانا) یہ ہے کہ انسان کہے اگر فلاں نہ ہوتا تو فلاں مجھے قتل کر دیتا۔

عمل اليوم والليلة لابن سنى رح صفحہ ۹۴ شمار ۳۸۱

## فِى مَوَاطِنِ الْاِسْتِغْفَارِ وَالتَّوْبَةِ

### استغفار اور توبہ کے اوقات

كُلَّ حِيْنٍ ○

ہر وقت

عن ابن عمر رضی اللہ عنهما قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم توبوا الی اللہ فانی اتوب الیہ کل یوم مائة مرة۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ کے حضور توبہ کرو اس لیے کہ میں ہر روز دن میں سو بار توبہ کرتا ہوں۔

رواہ البخاری فی ادب المفرد صفحہ ۹۳

## بَعْدَ الصَّلٰوةِ

### نماز پڑھنے کے بعد

| | |
|---|---|
| اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ ○ | ثَلٰثَ مَرَّاتٍ |
| میں اللہ سے بخشش مانگتا ہوں | ۳ بار |

عن ثوبان رضی اللہ عنه قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا انصرف من صلوته استغفر اللہ ثلاثا۔ (الحدیث)

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نماز سے فارغ ہوتے تو تین بار استغفار پڑھتے۔ (حدیث)

الصحیح لمسلم الجلد الاوّل صفحہ ۲۱۸

---

# عِنْدَ الْوُقُوْعِ فِي الذَّنْبِ

## گناہ میں واقع ہونے کے بعد

عن ابو بکر رضی اللہ عنہ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول ما من رجل یذنب ذنبا ثم یقول فیتطھر ثم یصلی ثم یستغفر اللہ الا غفر اللہ لہ ثم قرأ ھذہ الآیۃ و الذین اذا فعلوا فاحشۃ او ظلموا انفسھم ذکروا اللہ الی اخر الآیۃ ۔

حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے جو شخص گناہ کرے پھر وضو کر کے نماز پڑھے پھر خدا سے معافی مانگے تو اللہ اس کو بخش دیتا ہے پھر آپ نے یہ آیت پڑھی اور جو لوگ جب بدکاری کرتے ہیں یا اپنی جانوں پر ظلم کر بیٹھتے ہیں اللہ کو یاد کرتے ہیں (اخیر آیت تک)

جامع الترمذی الجلد الاوّل صفحہ ۵۴

# عِنْدَ الْاِنْصِرَافِ مِنَ الْمَجْلِسِ

## مجلس برخاست ہونے کے بعد

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَ بِحَمْدِہٖ سُبْحَانَکَ

پاک ہے اللہ اور اسی کی تعریف ہے پاک ہے تو اے اللہ

اَللّٰھُمَّ وَ بِحَمْدِكَ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا

اور تیری ہی تعریف ہے گواہی دیتا ہوں میں کہ کوئی معبود نہیں مگر تو

أَنْتَ أَسْتَغْفِرُكَ وَأَتُوبُ إِلَيْكَ ○ مرۃً

بخشش مانگتا ہوں میں تجھ سے اور رجوع کرتا ہوں میں تیری طرف ۱ بار

عن جبیر بن مطعم رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من قال سبحان الله وبحمدہ ․․․․ الخ فقالها فی مجلس ذکر کانت کالطابع یطبع علیه ومن قالها فی مجلس لغو کانت کفارۃ له۔

حضرت جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے سبحان اللہ الخ کہا پس جس نے ذکر کی مجلس میں ان کلمات کو کہا تو وہ اس کے لیے مہر کر دیے جائیں گے اور جس شخص نے لغو کی مجلس میں (ان کلمات کا) ورد کیا تو وہ اس کے لیے کفارہ ہو جائیں گے۔

المستدرک للحاکم الجزء الاول صفحہ ۵۳۷

## وَقْتَ السَّحَرِ

سحری کے وقت

وَالْمُسْتَغْفِرِيْنَ بِالْاَسْحَارِ ○ سورۃ ال عمران ۱۷

اور گناہ بخشوانے والے پچھلی رات میں

وَبِالْاَسْحَارِ هُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ ○ سورۃ الذاریات ۱۸

(ایمان والے) صبح کے وقت میں معافی مانگتے ہیں۔

عن انس رضی اللہ عنہ قال

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت

امرنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و وسلم ان نستغفر بالاسحار سبعین مرۃ۔

ہے کہ ہمیں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم فرمایا کہ ہم سحری کے وقت ستر دفعہ خدا سے اپنے گناہوں کی معافی مانگیں۔

اخرجہ ابن جریر وابن مردویۃ

اسے ابن جریر اور ابن مردویہ نے روایت کیا ہے۔

تفسیر فتح القدیر الجزء الاوّل صفحہ ۲۹۴

## عِنْدَ النَّوْمِ

## سوتے وقت

بِسْمِ اللّٰہِ وَضَعْتُ جَنْبِیْ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ

اللہ ہی کے نام سے رکھا ہے میں نے اپنے پہلو کو اے اللہ بخش دے میرے

ذَنْبِیْ وَ اَخْسَأْ شَیْطَانِیْ وَ فُکَّ رِھَانِیْ وَ

گناہ کو اور دور کر دیجیے میرے شیطان کو اور آزاد کر دیجیے میری جان کو اور

اُجْعَلْنِیْ فِی النَّدِیِّ الْاَعْلٰی ○ مَرَّۃً

شامل کر دیجیے مجھے اعلیٰ طبقے میں۔ ایک بار

عن ابی الازھر الانماری رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا اخذ مضجعہ من اللیل قال بسم اللہ

حضرت ابوازہر انماری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب سونے کی جگہ پر تشریف لے جاتے تو فرماتے بسم اللہ وضعت

وضعت جنبی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ الخ ۔ جنبی ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ الخ

سنن ابی داؤد الجلد الثانی صفحہ ۳۳۳

# عِنْدَ الْخُرُوْجِ مِنَ الْخَلَاءِ

## بیت الخلاء سے نکلتے وقت

| | |
|---|---|
| غُفْرَانَكَ ○ | مَرَّۃً |
| بخشش مانگتا ہوں میں تیری | ابار |

| | |
|---|---|
| عن عائشة رضی الله عنها | حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت |
| ان النبی صلی الله علیه وسلم | ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم |
| کان اذا خرج من الغائط قال | جب پاخانہ سے باہر تشریف لاتے |
| غفرانك | تو فرماتے غفرانك ۔ |

سنن ابی داؤد الجلد الاول صفحہ ۵

# فِیْ اَثْنَآءِ الْوُضُوْءِ

## وضو کرتے وقت

| | |
|---|---|
| اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ ذَنْبِیْ وَ وَسِّعْ لِیْ فِیْ | |
| اے اللہ بخش دے میرے گناہ کو اور کشادہ کر دے میرے | |
| دَارِیْ وَ بَارِكْ لِیْ فِیْ رِزْقِیْ ○ | مَرَّۃً |
| گھر کو اور برکت عطا فرما میرے رزق میں | ابار |

عن ابی موسیٰ رضی اللہ عنہ قال اتیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فتوضأ فسمعتہ یقول اللھم اغفر لی ذنبی .... الخ قال قلت یا نبی اللہ لقد سمعتک تدعوا بکذا وکذا قال وھل ترکن من شیٔ

حضرت ابوموسیٰ (اشعری) رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں (وضو کا پانی لے کر) آیا (تو آپؐ نے وضو شروع کیا) اور میں نے آپؐ کو یہ فرماتے سنا اللھم اغفر لی ذنبی .. الخ میں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں نے آپؐ کو یہ دعا فرماتے سنا آپؐ نے فرمایا کیا میں نے (دنیا وآخرت کی) کوئی چیز چھوڑی یعنی میں نے سب کچھ مانگ لیا۔

عمل الیوم واللیلۃ لابن سنیؒ صفحہ ۱۰
شمار ۳۷

## بَعْدَ فَرَاغِ الْوُضُوْءِ

وضو کر چکنے کے بعد

سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ اَشْهَدُ

پاک ہے تو اے اللہ اور تیری ہی تعریف ہے گواہی دیتا ہوں

اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ

میں کہ کوئی معبود نہیں مگر تو بخشش مانگتا ہوں میں تجھ سے اور رجوع کرتا ہوں

## عِنْدَ تَقَاءٍ مِنَ اللَّيْلِ

### رات کو جاگنے کے وقت

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ

کوئی معبود نہیں مگر اللہ جو یکتا ہے اس کا کوئی شریک نہیں

لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ

اسی کی بادشاہی ہے اور اسی کے لیے تعریف ہے اور وہ ہر چیز پر

شَيْءٍ قَدِيْرٌ ط وَسُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ

قادر ہے اور پاک ہے اللہ اور تعریف اللہ ہی کے لیے ہے

وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا

اور کوئی معبود نہیں سوائے اللہ کے اور اللہ بہت بڑا ہے اور گناہ سے

حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ ط رَبِّ اغْفِرْ لِيْ مرۃ

پھرنے اور نیکی کرنے کی طاقت نہیں ہے مگر اللہ کی توفیق سے اے میرے رب مجھے بخش دے اہار

عن عبادة بن الصامت رضی اللّٰه عنه عن رسول اللّٰه صلی اللّٰه عليه وسلم قال من تعار من الليل فقال لا اله الا اللّٰه... الخ ثم قال رب اغفر لی او قال ثم دعاء استجيب له

حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ (جو شخص) رات کو بیدار ہو تو یہ دعا پڑھے لا الہ الا اللہ... الخ پھر کہے رب اغفرلی یا اس کو ارشاد فرمایا کہ پھر دعا کرے تو اس کی

الذنب وھو مقیم علیہ کالمستھزی بربہ ومن اذل مسلما کان علیہ من الذنوب مثل منابت النخل

گناہ سے معافی مانگنے والا حالاں کہ وہ گناہ پر قائم ہے ایسا ہے جیسے وہ اپنے رب سے مذاق کر رہا ہو اور جو کسی مسلمان کو ذلیل کرے اس پر اتنے گناہ ہوں گے جیسے کھجوروں کے پودے۔

اخرجہ البیھقی فی شعب الایمان۔

اسے بیہقی نے شعب الایمان میں روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال الی ھامش مسند الامام ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۲۴۵

عن عائشہ- رضی اللہ عنھا قالت جاء حبیب بن الحرث رضی اللہ عنہ الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال یارسول اللہ انی رجل مقراف قال فتب الی اللہ یا حبیب قال یارسول اللہ انی اتوب ثم اعود قال فکلما اذنبت فتب قال یارسول اللہ اذا تکثر ذنوبی قال عفو اللہ اکبر من ذنوبک یا حبیب ابن الحرث۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حبیب حارث کا بیٹا رضی اللہ عنہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ اے اللہ کے رسول میں گناہ گار آدمی ہوں۔ آپ نے فرمایا اے حبیب پھر تو اللہ کی طرف توبہ کر اس نے عرض کیا اے اللہ کے رسول میں توبہ کر کے پھر دوبارہ گناہ کرتا ہوں آپ نے فرمایا جب کبھی گناہ کرے تو پھر توبہ کر اس نے عرض کیا میرے گناہ زیادہ ہو جائیں گے۔ آپ نے فرمایا اے حبیب خدا کی معافی تیرے گناہوں سے کہیں

زیادہ ہے۔

رواہ الطبرانی فی الاوسط — اسے طبرانی نے اوسط میں روایت کیا ہے

مجمع الزوائد و منبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۰۳

عن ابی طویل شطب الممدود رضی اللہ عنہ انہ اتی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال ارایت من عمل الذنوب کلھا فلم یترک منھا شیئا وھو فی ذلک لم یترک حاجۃ ولا داجۃ الا اتاھا فھل لذلک من توبۃ قال فھل اسلمت قال فاما انا فاشھد ان لا الہ الا اللہ وانک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال تفعل الخیرات وتترک السیات فیجعلھن اللہ لک خیرات کلھن قال وغدراتی وفجراتی قال نعم قال اللہ اکبر فما زال یکبر حتی تواری۔

حضرت ابو طویل شطب الممدود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے اور عرض کیا میں نے تمام گناہوں کے اعمال پر نظر کی ہے تو گناہوں میں سے کوئی نفسانی خواہش، کوئی حاجت، کوئی بات ایسی نہیں چھوڑی جو نہ کی ہو تو کیا ان گناہوں کے لیے توبہ ہو سکتی ہے۔ آپ نے فرمایا کیا تو اسلام لایا ہے۔ اُس نے کہا ضرور میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور بے شک آپ اللہ کے رسول ہیں۔ (یہ سُن کر) آپ نے فرمایا تو نیک اعمال بجا لا اور بُرے اعمال کو ترک کر تو اللہ تعالیٰ تیرے لیے تمام کی تمام نیکیاں کر دے گا اس نے عرض کیا اور میری بدعہدیاں اور بدکاریاں بھی۔ آپ نے فرمایا ہاں (وہ بھی نیکیوں میں شمار ہو جائیں گی)، اس نے کہا اللہ اکبر وہ تکبیر کہتا رہا یہاں تک کہ نظروں

سے غائب ہو گیا۔

رواہ الطبرانی والبزار۔ اسے طبرانی اور بزار نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۰۲

عن ابن عمر رضی اللہ عنہ قال ما من ذنب مما یعمل بین السماء والارض یتوب منہ العبد قبل ان یموت الا تاب اللہ علیہ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آسمان اور زمین کے درمیان جو گناہ ہوتے ہیں مرنے سے پہلے اگر بندہ ان سے توبہ کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی توبہ قبول فرماتا ہے۔

اخرجہ ابن المنذر اسے ابن منذر نے روایت کیا۔

الدر المنثور المجلد الثانی صفحہ ۱۳۱

عن انس رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما من صوت عبد لھعان عبد اصاب ذنبا فکلما ذکر ذنبہ امتلأ قلبہ فرقا من اللہ فقال یارباہ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اس شکستہ دل فریادی کی کیا اچھی آواز ہے کہ جب وہ کسی گناہ میں مبتلا ہوا پھر جب بھی اس نے اپنے گناہ کو یاد کیا تو اللہ تعالیٰ کے خوف سے بھر گیا اور (بے اختیار) اس نے کہا اے میرے پروردگار۔

اخرجہ الحکم وحلیۃ الاولیاء والدیلمی۔ اسے حکم اور حلیۃ الاولیاء اور دیلمی نے روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال الی ھامش مسند الامام احمد

ابن حنبل الجزء الثانی صفحہ ۲۵۰

عن انس رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا تاب العبد من ذنوبہ انسی اللہ عزوجل حفظتہ ذنوبہ وانسی ذلک جوارحہ ومعالمہ من الارض حتی یلقی اللہ یوم القیامۃ ولیس علیہ شاھد من اللہ بذنب۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب بندہ اپنے گناہوں سے توبہ کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ کراماً کاتبین کو اس کے گناہ بھلا دیتا ہے اور اس کے اعضاء اور جس زمین پر گناہ کیے ہیں اس کے نشانات مٹا دیتا ہے حتیٰ کہ جب وہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ سے ملاقات کرے گا تو اس پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے کوئی گواہ گناہ لے کر پیش نہ ہوگا۔

رواہ الاصبھانی۔

اسے اصبہانی نے روایت کیا ہے

الترغیب والترھیب الجلد الرابع صفحہ ۹۴

عن معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ قال قلت یا رسول اللہ اوصنی ہ قال علیک بتقوی اللہ ما استطعت واذکر اللہ عند کل حجر وشجر وما عملت من سوء فاحدث لہ توبۃ السر بالسر والعلانیۃ

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا اے اللہ کے رسول مجھے وصیت فرمائیے آپ نے فرمایا اللہ کے ڈر کو لازم پکڑ جتنی تجھ میں طاقت ہے اور ہر پتھر اور درخت کے پاس اللہ کا ذکر کر اور جو برا عمل کرے اس کے لیے نئے

بالعلانیۃ۔ سر سے توبہ کر پوشیدہ گناہ کیلیے پوشیدہ توبہ کر اور علانیہ گناہ کے لیے علانیہ توبہ کر۔

رواہ الطبرانی والبیہقی اسے طبرانی اور بیہقی نے روایت کیا۔

الترغیب والترھیب الجلد الرابع صفحہ ۹۴

عن الحسن رضی اللہ عنہ مرسلا قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان العبد لیذنب الذنب فیدخل بہ الجنۃ یکون نصب عینیہ تائبا فارا حتی یدخل بہ الجنۃ۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے مرسلاً روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا انسان گناہ کرتا ہے تو اس کے ساتھ وہ جنت میں داخل ہوتا ہے جب کہ اس کا نظریہ گناہ سے توبہ اور کنارہ کشی ہو۔

اخرجہ ابن المبارک اسے ابن مبارک نے روایت کیا ہے

منتخب کنز العمال الی ھامش مسند الامام احمد ابن حنبل الجزء الثانی صفحہ ۲۴۶

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال لو اخطأتم حتی تبلغ السماء ثم تبتم لتاب اللہ علیکم حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر تم گناہ کرو حتی کہ گناہ آسمان تک پہنچ جائیں پھر تم توبہ کرلو تو اللہ تعالیٰ تمہاری توبہ قبول فرمائے گا۔

سنن ابن ماجۃ صفحہ ۳۱۳

عن عبداللہ بن مسعود حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے

رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال التائب من الذنب کمن لا ذنب لہ۔

روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا گناہ سے توبہ کرنے والا ایسا ہے جیسے کہ اس نے گناہ کیا ہی نہیں۔

سنن ابن ماجہ صفحہ ۳۱۳

عن شداد بن اوس رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان التوبۃ تغسل الحوبۃ وان الحسنات یذھبن السیئات واذا ذکر العبد ربہ فی الرخاء انجاہ فی البلاء وذلک ان اللہ تعالیٰ یقول لا اجمع لعبدی امنین ولا اجمع لہ خوفین ان ھو امننی فی الدنیا خافنی یوم اجمع فیہ عبادی وان ھو خافنی فی الدنیا امنتہ یوم اجمع فیہ عبادی فی حظیرۃ القدس فیدوم لہ امنہ ولا امحقہ فیمن امحق۔

حضرت شداد بن اوس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا توبہ گناہ کو دھو ڈالتی ہے اور نیکیاں بدیوں کو ختم کر دیتی ہیں جب بندہ آسودہ حالی میں اپنے رب کو یاد کرتا ہے تو وہ اسے آزمائش میں کامیاب کرتا ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا میں اپنے بندے کیلئے دو امن اور دو خوف جمع نہ کروں گا۔ اگر وہ دنیا میں مجھ سے بے خوف رہا مجھ سے اس دن ڈرے گا جس دن میں اپنے بندوں کو جمع کروں گا اور اگر وہ مجھ سے دنیا میں ڈرے گا میں اسے اس دن بے خوف کروں گا جس دن میں اپنے بندوں کو اپنے مقدس دربار میں جمع کروں گا اور اس کو ان لوگوں میں شامل کرکے ہلاک نہ کروں گا جن کو میں ہلاک کروں گا۔

اخرجه حلیة الاولیاء

اسے حلیۃ الاولیاء میں روایت کیا گیا ہے۔

منتخب کنز العمال الی هامش مسند الامام احمد ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۲۳۴/۳۵

عن ابی الجولان رضی الله عنه مرسلا قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لله افرح بتوبة التائب من الظمأن الوارد ومن العقیم الوالد ومن الضال الواجد فمن تاب الی الله توبة النصوحا انسی الله حافظیه وجوارحه وبقاع الارض کلها خطایاه وذنوبه۔

حضرت ابوالجولان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ توبہ کرنے والے کی توبہ سے اس سے بھی زیادہ خوش ہوتا ہے، جتنی کہ پیاسے کو پانی کے گھاٹ پر آجانے اور بے اولاد باپ کی اولاد مل جانے اور راہ گم کردہ کو راستہ مل جانے سے ہوتی ہے پس جو شخص اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں سچی خالص توبہ کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی محافظ فرشتوں اور اعضاء وجوارح اور زمین کے تمام خطوں سے خطائیں اور گناہ مٹادیتے ہیں۔

ابوالعباس بن ترکان الهمدانی فی کتاب التائبین۔

اسے ابوالعباس بن ترکان ہمدانی نے کتاب التائبین میں روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال الی هامش مسند الامام احمد ابن حنبل الجزء الثانی صفحہ ۲۴۴

عن علی بن ابی طالب رضی قال

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے

قدم علینا اعرابی بعد ما دفنا رسول الله صلی الله علیه وسلم بثلاثة ایام فرمی بنفسه علی قبر النبی صلی الله علیه وسلم وحثا من ترابه علی راسه وقال یا رسول الله (صلی الله علیه وسلم) قلت فسمعنا قولک ووعیت عن الله فاوعینا عنک وکان فیما انزل الله علیک ولو انهم اذ ظلموا انفسهم جاءوک فاستغفروا الله واستغفر لهم الرسول لوجدوا الله توابا رحیما وقد ظلمت نفسی وجئتک تستغفر لی فنودی من القبر انه قد غفر لک

روایت ہے فرماتے ہیں کہ ہمارے پاس ایک دیہاتی اس وقت آیا جب کہ ہم جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دفن کر چکے تھے اور اس پر تین دن گذر گئے تھے۔ اس نے اپنے آپ کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر مبارک پر گرا دیا اور اس کی مٹی اپنے سر پر ڈالی اور کہا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ نے ارشادات فرمائے اور ہم نے آپ کے ارشادات سنے آپ نے اللہ سے حاصل کیا اور ہم نے آپ سے اور جو کچھ آپ پر نازل ہوا اس میں یہ آیت بھی ہے (اور اگر یہ لوگ جب کہ انہوں نے اپنے ساتھ زیادتی کر لی تھی آپکے پاس آجائے اور اللہ سے معافی مانگتا تو وہ اللہ تعالیٰ کو لازماً تواب اور رحیم پاتے) نے ایسے اپنی جان پر ظلم کیا اور آپ کے پاس توبہ کیلیے حاضر ہوں پس قبر آواز آئی اللہ نے تمہاری مغفرت کر دی ہے۔

اخرجه المغنی۔

اسے مغنی نے روایت کیا۔

منتخب کنز العمال الی هامش مسند الامام احمد بن حنبل الجزء الثانی صفحه ۲۵۵

عن علی رضی الله عنه

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم الفقراء اصدقاء الله و والمرضی احباء الله فمن مات علی التوبة فله الجنة و توبوا ولا تیأسوا فان باب التوبة مفتوح من قبل المغرب لا یسد حتی تطلع الشمس منه۔

کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا فقراء اللہ کے دوست ہیں اور بیمار اللہ کے پیارے ہیں جو توبہ کرتے مر جائے اس کے لیے جنت ہے توبہ کرو اور مایوس نہ ہو جاؤ اس لیے کہ توبہ کا دروازہ اس وقت تک کھلا ہے جب تک کہ سورج مغرب سے نہ نکلے۔

اخرجه جعفر فی کتاب العروس والدیلمی۔

اسے جعفر نے کتاب العروس میں اور دیلمی نے روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال الی هامش مسند الامام احمد ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۲۴۹

# فَضْلُ النَّدَامَةِ وَالْاِسْتِغْفَارِ

## ندامت اور استغفار کی فضیلت

عن ابی امامة رضی الله عنه عن رسول الله صلی الله علیه وسلم قال ان صاحب الشمال لیرفع القلم ست ساعات عن العبد المسلم المخطی او المسئ فان ندم و استغفر منها القاها و الا کتبت واحدة

حضرت ابو امامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بائیں طرف والا فرشتہ (جو برائیاں لکھنے پر مقرر ہے) خطا کار گنہ گار مسلمان بندے سے چھ گھڑیوں تک لکھنے سے قلم کو اٹھا لیتا ہے پھر اگر شرمندہ ہوا اور اس نے استغفار کر لیا تو وہ قلم رکھ دیتا ہے

ورنہ ایک گناہ لکھ لیتا ہے۔

رواہ الطبرانی۔

اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد و منبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۰۷

# اَلنَّدَامَةُ هُوَ التَّوبَةُ

## گناہ پر پشیمانی ہی توبہ ہے

عن حمید الطویل رضی اللہ عنہ قال قلت لانس بن مالک رضی اللہ عنہ أقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم الندم توبۃ قال نعم۔

حضرت حمید طویل رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ کیا حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ کیا (گناہوں پر) پشیمان ہونا توبہ ہے انہوں نے فرمایا ہاں۔

رواہ ابن حبان۔

اسے ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

الترغیب والترهیب الجلد الرابع صفحہ ۹۷

عن عائشۃ رضی اللہ عنہا قالت قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا عائشۃ (رضی اللہ عنہا) ان کنت المممت بذنب فاستغفری اللہ فان التوبۃ من الذنب الندامۃ والاستغفار۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے بیان کرتی ہیں کہ مجھے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے (واقعۂ افک) کے موقعہ پر فرمایا اے عائشہؓ اگر تو کسی گناہ میں مبتلا ہو چکی ہے تو اللہ تعالیٰ سے معافی مانگ کیونکہ گناہ سے توبہ پشیمان ہونا اور اللہ کریم سے بخشش مانگنا ہے۔

مسند الامام احمد بن حنبل الجلد السادس صفحہ ۱۹۶

# كَفَّارَةُ الذَّنْبِ

## کفّارۂ گناہ کا بیان

عن ابن عباس رضی اللہ عنهما قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم کفارۃ الذنب الندامۃ۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (گناہ پر) پشیمان ہونا گناہ کا کفّارہ ہے۔

مسند الامام احمد بن حنبل الجزء الاوّل صفحہ ۲۸۹

عن ابی سعید رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم قال الندم توبة والتائب من الذنب کمن لا ذنب له۔

حضرت ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا (گناہ پر) پشیمان ہونا توبہ ہے اور گناہ کی توبہ کرنے والا ایسا ہے جیسا کہ اس نے گناہ نہیں کیا۔

رواہ الطبرانی۔

اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۱۹۹

# حُزْنُ الْعَبْدِ عَلَى الذَّنْبِ

## بندے کا گناہ پر غمگین ہونا!

عن ابی هریرۃ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے

علیہ وسلم ان العبد لیذنب ذنباً فاذا ذکرہ احزنہ ما صنع فاذا نظر اللہ الیہ احزنہ ما صنع غفر لہ۔

فرمایا تحقیق بندہ گناہ کرتا ہے، پھر جب اس کو وہ یاد کرتا ہے تو گناہ اسے غم میں ڈالتا ہے۔ جب اللہ اسے دیکھتا ہے کہ (بندہ) اپنے گناہوں پر غمگین ہے تو اللہ سبحانہٗ اسے معاف کر دیتا ہے۔

رواہ الطبرانی۔

اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۱۹۹

عن ابن عباس رضی اللہ عنہما عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال النادم ینتظر التوبۃ و المعجب ینتظر المقت۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت بیان کرتے ہیں آپ نے فرمایا ندامت اٹھانے والا توبہ (کی قبولیت) کا منتظر ہوتا ہے اور گناہ پسند کرنے والا عذاب کا منتظر ہوتا ہے۔

رواہ الطبرانی۔

اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد و منبع الفوائد الجلد العاشر

صفحہ ۱۹۹

## مَنْ نَدِمَ غَفَرَ اللہُ لَہٗ

### جو شخص گناہ پر پشیمان ہوا اللہ اس کو معاف کرے گا

عن عائشۃ رضی اللہ عنہا قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

وسلم من اصاب ذنبا فندم غفر الله عزوجل له ذلك الذنب من قبل ان يستغفره ومن انعم الله عليه نعمة فعلم انها من الله كتب الله له شكرها من قبل ان يحمده عليها ومن كساه الله ثوبا فعلم ان الله هو الذى كساه لم يبلغ الثوب ركبتيه حتى يغفر له۔

ارشاد فرمایا جو شخص کسی گناہ میں مبتلا ہو اس کے بعد (دل میں) نادم ہو تو اللہ تعالیٰ اس کا یہ گناہ اس کے استغفار کرنے سے پہلے ہی بخش دیتا ہے۔ اور جس شخص پر اللہ تعالیٰ کسی نعمت کا انعام فرمائے وہ اسے اللہ تعالیٰ کی طرف سے یقین کرے تو اس سے پہلے کہ وہ اس کی حمد بیان کرے اللہ تعالیٰ اس کے لیے شکر ادا کرنا لکھ لیتا ہے اور جس شخص کو اللہ تعالیٰ لباس پہنائے پھر وہ یقین کرے کہ بیشک اللہ وہی ہے جس نے اسے لباس پہنایا ہے تو لباس اس کے گھٹنوں تک (ابھی) نہیں پہنچا ہوتا کہ اللہ تم اسے بخش دیتے ہیں۔

رواه الطبرانى فى الاوسط

اسے طبرانی نے اوسط میں روایت کیا ہے

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۱۹۹

## اَللَّمَمُ
## چھوٹے گناہ

عن ابن عباس رضى الله عنهما الذين يجتنبون كبائر الاثم والفواحش الا اللمم قال رسول الله صلى الله عليه

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اللہ سبحانہ کے اس قول والذین یجتنبون کبائر الاثم کے متعلق روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے

وسلم ان تغفر اللهم تغفر جماً وای عبد لک لا الما

اے اللہ اگر تو بخشے تو دل کھول کر تمام گناہوں کو بخش سکتا ہے اور تیرا کون سا بندہ چھوٹا گناہ نہیں کرتا۔

جامع الترمذی الجلد الثانی صفحہ ۱٦۱

# فَضْلُ مَغْفِرَةِ اللهِ

## اللہ تعالیٰ کی بخشش کی فضیلت

عن ابی الدرداء رضی الله عنه عن النبی صلی الله علیه و سلم قال قال ربکم تبارک و تعالی لو ان عبدی استقبلنی بقراب الارض ذنوبا لا یشرک بی شیئا استقبلته بقرابها مغفرة

حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں تمہارا رب تبارک و تعالیٰ فرماتا ہے اگر میرا بندہ مجھے اس حال میں ملے کہ اس کے گناہوں سے زمین بھری ہو اور میرے ساتھ کسی کو شریک نہ کرتا ہو تو میں اس کے پاس زمین بھری ہوئی بخشش لیکر آؤں گا

رواه الطبرانی۔

اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۱٦

# اِنَّ اللهَ قَادِرٌ عَلٰی مَغْفِرَةِ الذُّنُوبِ

## اللہ تعالیٰ گناہوں کے معاف کرنے پر قادر ہے

عن ابن عباس رضی الله عنهما

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت

عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال قال اللہ تعالیٰ من علم انی ذو قدرۃ علی مغفرۃ الذنوب غفرت لہ ولا ابالی مالم یشرک بی شیئا۔

ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ سبحانہٗ فرماتا ہے جس شخص نے اس بات کو جان لیا کہ میں گناہوں کو بخشنے کی پوری قدرت رکھتا ہوں تو میں اس کو بخش دوں گا جب تک کہ وہ میرے ساتھ کسی کو شریک نہ کرے۔

رواہ فی شرح السنۃ۔

اسے شرح السنۃ میں روایت کیا گیا۔

مشکوۃ المصابیح صفحہ ۲۰۴

# اِستِغفَارُ الوَلَدِ لِوَالِدِہٖ

## بچے کا باپ کے لیے معافی مانگنا

عن ابی سعید الخدری رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یتبع الرجل یوم القیامۃ من الحسنات امثال الجبال فیقول انی ھذا فیقال باستغفار ولدک لک۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیامت کے دن انسان کے پیچھے پہاڑوں کی مانند نیکیاں ہوں گی وہ کہے گا یہ نیکیاں کہاں سے آگئیں اسے کہا جائے گا یہ تیرے بچہ کی تیرے لیے استغفار کی وجہ سے ہیں۔

رواہ الطبرانی فی الاوسط

اسے طبرانی نے اوسط میں روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۱۰

# هَدِيَّةُ الْاَحْيَاءِ اِلَى الْاَمْوَاتِ

## زندہ لوگوں کا مردوں کو تحفہ

عن عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما المیت فی القبر الا کالغرق المتغوث ینتظر دعوة تلحقه من اب او ام او اخ او صدیق فاذا لحقته کان احب الیه من الدنیا وما فیها وان اللہ تعالی لیدخل علی اهل القبور من دعاء اهل الارض امثال الجبال وان هدیة الاحیاء الی الاموات الاستغفار لهم۔

رواه البیهقی فی شعب الایمان۔

حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قبر میں مردہ کی حالت ایسی ہوتی ہے جیسی کہ ڈوبنے والے شخص کی ہوتی ہے وہ ہر وقت اپنے متعلقین یعنی باپ ماں بھائی یا دوست کی دعا کا منتظر رہتا ہے اور جس وقت اس کو دُعا پہنچتی ہے تو وہ اس کے نزدیک دنیا اور دنیا کی تمام چیزوں سے زیادہ عزیز ہوتی ہے اور اللہ تعالی قبر والوں کو دنیا والوں کی دُعا کا اتنا بڑا ثواب پہنچاتا ہے جیسا پہاڑ اور زندوں کی طرف سے مردوں کے لیے بہترین ہدیہ استغفار ہے۔

اسے بیہقی نے شعب الایمان میں روایت کیا ہے۔

مشکوٰة المصابیح صفحہ ۲۰۶

# طُوْبٰی لِلْمُسْتَغْفِرِیْنَ

## معافی مانگنے والوں کے لیے خوش خبری

عن عبد اللہ بن بسر رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم طوبیٰ لمن وجد فی صحیفتہ استغفاراً کثیراً۔

حضرت عبداللہ بن بسر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ خوش خبری ہے اس شخص کیلیے جس کے نامۂ اعمال میں کثرت سے استغفار پائی جائے۔

سنن ابن ماجۃ صفحہ ۲۷۱

# فَضْلُ الْمُسْتَغْفِرِیْنَ كَثِیْرًا

## زیادہ استغفار کرنے کی فضیلت

عن الزبیر رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال من احب ان تسرہ صحیفتہ فلیکثر فیہا من الاستغفار

رواہ الطبرانی۔

حضرت زبیر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ بیشک جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کو یہ بات محبوب ہے کہ اسے اپنے نامۂ اعمال سے خوشی ہو تو وہ اس میں استغفار کثرت سے کرے

اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۰۸

# فَضْلُ الْمُفْتَتِن

## گناہوں میں مبتلا ہونے والے کی فضیلت

عن علی رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ یحب العبد المؤمن المفتن التواب۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تبارک وتعالیٰ اپنے مومن بندہ کو بہت دوست رکھتا ہے جو بہت سے گناہوں میں مبتلا ہوتا اور بہت توبہ کرتا ہے

مسند الامام احمد بن حنبل الجلد الاوّل صفحہ ۸۰

# لَاتَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ

## اللہ کی رحمت سے بے امید مت ہو

عن ثوبان رضی اللہ عنہ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول ما احب ان لی الدنیا بھذہ الآیة یٰعبادی الذین اسرفوا علی انفسھم لا تقنطوا من رحمة اللہ فقال رجل فمن اشرک فسکت النبی صلی اللہ علیہ وسلم ثم قال الا ومن اشرک ثلاث

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سُنا کہ میں اس آیت کے مقابلہ میں اپنے لیے دنیا کو پسند نہیں کرتا یا عبادی الذین اسرفوا علی انفسھم لاتقنطوا ..... الخ ایک شخص نے عرض کیا جس نے شرک کیا (کیا وہ بھی اس آیت کے موافق بخشا جائے گا) آپ نے جواب نہیں دیا اور پھر

مراتؐ۔ پھر توقف کے بعد فرمایا خبردار ہو وہ شخص بھی جس نے شرک کیا تین مرتبہ آپ نے یہی الفاظ فرمائے۔

مسند الامام احمد بن حنبل الجزء الخامس صفحہ ۲۷۵

عن اسماء بنت یزید رضی اللّٰه عنها قالت سمعت رسول اللّٰه صلی اللّٰه علیه وسلم یقرأ یَا عِبَادِیَ الَّذِیْنَ اَسْرَفُوْا عَلٰٓی اَنْفُسِهِمْ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ جَمِیْعًا ولا یبالی۔

حضرت اسماء بنت یزید رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ آیت پڑھتے سنا یا عبادی الذین الخ یعنی اے میرے بندو جنہوں نے (گناہ کر کے) اپنی جانوں پر زیادتی کی ہے تم خدا کی رحمت سے مایوس نہ ہو اس لیے کہ خداوند تعالیٰ تمام گناہوں کو معاف کر دیتا ہے اور پرواہ نہیں کرتا

مسند الامام احمد بن حنبل الجزء الرابع صفحہ ۴۵۴

جامع الترمذی الجلد الثانی صفحہ ۱۵۶

# فَضْلُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَالْاِسْتِغْفَارِ

## لا الٰہ الا اللہ اور استغفار کی فضیلت کا بیان

عن ابی بکر رضی اللّٰه عنه عن النبی صلی اللّٰه علیه وسلم قال علیکم بلا اله الا اللّٰه والاستغفار فان ابلیس اهلکت

حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا تم لا الٰہ الا اللہ اور استغفار کو لازم پکڑو کیوں کہ شیطان کہتا ہے میں نے

الناس بالذنوب فاھلکونی بلا اله الا الله والاستغفار فلما رایت ذلک اھلکتھم بالاھواء وھم یحسبون انھم مھتدون

لوگوں کو گناہوں کے ساتھ ہلاک کیا تو وہ مجھے لا الٰہ الا اللہ اور استغفار کے ذریعہ ہلاک کرتے ہیں۔ جب میں نے یہ بات دیکھی تو میں ان کو نفسانی خواہشات کے ذریعہ ہلاکت میں ڈالتا ہوں اور وہ گمان کرتے ہیں کہ وہ ہدایت پر ہیں۔

رواہ ابویعلی۔

اسے ابو یعلیٰ نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۰۷

## فَضْلُ مَنْ اَحْسَنَ فِیْمَا بَقِیَ

## اگلی زندگی میں نیکی کرنے کی فضیلت

عن ابی ذر رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من احسن فیما بقی غفر له مامضی ومن اساء فیما بقی اخذ بما مضی وبما بقی۔

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص بقیہ زندگی نیکی کے ساتھ بسر کرے گذشتہ گناہ بخش دیے جاتے ہیں اور جو شخص بقیہ زندگی برائی میں بسر کرے تو اس کے اگلے پچھلے سب گناہوں پر اس کی گرفت ہو گی۔

رواہ الطبرانی۔

اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۰۲

# وُسعةُ التَوبَةِ وَالرَّحمَةِ

## ندامت اور رحمت کی وُسعت

عن ابن عباس رضی الله عنهما قال قالت قریش للنبی صلی الله علیه وسلم ادع لنا ربك یجعل لنا الصفا ذهبا فان اصبح ذهبا اتبعناک فدعا ربه فاتاه جبریل علیه السلام فقال ان ربک یقرئك السلام و یقول لك ان شئت اصبح لهم الصفاء ذهبا فمن کفر منهم عذبته عذابا لا اعذبه احدا من العالمین و ان شئت فتحت لهم باب التوبة والرحمة قال بل التوبة و الرحمة۔

حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ (مکہ) کے قریش نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کی کہ آپ اپنے رب کو پکاریں کہ وہ ہمارے لیے صفا پہاڑ کو سونا کر دے اگر وہ صبح سونا ہو جائے تو ہم آپ کی پیروی کریں گے۔ آپ نے اپنے رب سے دُعا کی تو آپ کے پاس حضرت جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور عرض کی کہ آپ کا پروردگار آپ کو سلام کہتا ہے اور ساتھ ہی یہ بات بھی کہتا ہے اگر میں چاہوں تو صبح صفا کو ان کے لیے سونا کر دوں پھر اگر وہ کفر کریں گے تو میں ان کو وہ عذاب دوں گا کہ کسی کو اتنا عذاب نہ دیا ہو گا۔ اور اگر آپ چاہتے ہیں تو میں ان کے لیے توبہ اور رحمت کا دروازہ کھول دوں آپ نے عرض کی کہ آپ ان کے لیے توبہ اور رحمت کا دروازہ کھول دیں۔

رواه الطبرانی۔ اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۱۹۶

# اَلشِّرۡکُ لَایُغۡفَرُ

## شرک ناقابلِ معافی گناہ ہے

عن ابن عمر رضی اللہ عنہما قال کنا تمسک عن الاستغفار لاھل الکبائر حتی سمعنا نبینا صلی اللہ علیہ وسلم یقول ان اللہ لا یغفر ان یشرک بہ و یغفر مادون ذلک لمن یشاء وقال اخرت شفاعتی لاھل الکبائر یوم القیمۃ۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے فرماتے ہیں ہم کبیرہ گناہ کے مرتکب لوگوں کے لیے بخشش کی دعا سے رک جاتے تھے حتیٰ کہ ہم نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا اللہ تعالیٰ نہیں بخشے گا یہ کہ اس کے ساتھ کسی کو شریک ٹھرایا جائے اور اس کے علاوہ جس کو چاہے بخش دے فرمایا میں نے بڑے گنہ گاروں کی شفاعت کو قیامت کے دن پسند فرمایا۔

رواہ البزار۔ اسے بزار نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۱۰

# تَوۡبَۃُ الۡمُشۡرِکِ

## مشرک کی توبہ کا بیان

عن ابی ذر رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ

حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

وسلم ان الله تعالیٰ لیغفر لعبدہ ما لم یقع الحجاب قالوا یا رسول الله وما الحجاب قال ان تموت النفس وھی مشرکۃ

اللہ تبارک وتعالیٰ بخشتا ہے اپنے بندے کے گناہوں کو جب تک بندہ کے اور رحمتِ حق کے درمیان پردہ حائل نہ ہو حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پردہ کیا ہے؟ آپؐ نے فرمایا یہ کہ آدمی شرک کی حالت میں مرے۔

رواہ البیہقی فی کتاب البعث والنشور۔

اسے بیہقی نے روایت کیا ہے۔

مشکوٰۃ المصابیح صفحہ ۲۰۶

# فَضْلُ التَّوْحِیْدِ

## توحید کے فضائل

عن ابی ذر رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم من لقی الله لا یعدل به شیئا فی الدنیا ثم کان علیه مثل جبال ذنوب غفر الله له۔

حضرت ابو ذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص اللہ سبحانہٗ سے اس حال میں ملے کہ اس کے برابر کسی کو نہ مانتا ہو (یعنی شرک نہ کرتا ہو) تو اگر اس کے اوپر پہاڑ کے برابر بھی گناہ ہوں گے تو اللہ سبحانہٗ ان کو بخش دے گا۔

رواہ البیہقی فی کتاب

اس کو بیہقی نے کتاب البعث والنشور میں

البعث والنشور۔ روایت کیا ہے۔

مشکوٰۃ المصابیح صفحہ ۲۰۶

## وَعدُ اللّٰہِ لِلثّوَابِ

### ثواب کی بابت اللہ کا وعدہ

عن انس رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من وعدہ اللہ تعالیٰ علی عمل ثوابا فھو منجزلہ ومن وعدہ اللہ علی عمل عقابا فھو منہ بالخیار۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس عمل پر اللہ تعالیٰ نے ثواب دینے کا وعدہ فرمایا ہے وہ اس کو ضرور پورا فرمائیگا اور جس عمل پر اللہ نے سزا کا وعدہ فرمایا ہے اس میں اسے اختیار ہے (یعنی معاف کردے یا سزا دے)

رواہ ابو یعلی والطبرانی فی الاوسط۔

اسے ابو یعلی اور طبرانی نے اوسط میں روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۱۱

## فَضلُ الْاِنَابَۃِ اِلَی اللّٰہِ

### اللہ تعالیٰ کی طرف جھکنے کی فضیلت

عن جابر رضی اللہ عنہ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول من سعادۃ المرء

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے۔ انسان کی نیک بختی

ان یطول عمرہ ویرزقہ اللہ الانابۃ۔

میں سے یہ بات بھی ہے کہ اس کی عمر لمبی ہو اور اس کو اللہ تعالیٰ اپنی طرف جھکنے کی توفیق عطا فرمائے۔

المستدرک للحاکم الجزء الرابع صفحہ ۲٤٠

# فَضْلُ الْكَفِّ عَنِ الذُّنُوبِ

## گناہوں سے بچنے کی فضیلت

عن عائشۃ رضی اللہ عنہا قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من سرہ ان یسبق الدائب المجتھد فلیکف عن الذنوب۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کو یہ بات اچھی لگے کہ بندگی میں تھکنے والے سے بڑھ جائے اس کو چاہیے کہ وہ گناہوں سے رُک جائے۔

رواہ ابو یعلی۔

اسے ابو یعلی نے روایت کیا ہے۔

الترغیب والترھیب الجلد الرابع صفحہ ۹٠

# سَعَادَةُ الْمُؤْمِنِ

## مومن کی نیک بختی

عن جابر رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم المؤمن واہ راقع فسعید من ھلک علی رقعہ۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مومن بھولا بھالا زخم خوردہ ہوتا ہے پھر ان میں سے وہ نیک نصیب ہے جو

زخم خوردہ حالت میں وفات پا جائے۔

رواہ البزار والطبرانی فی الصغیر والاوسط۔

اسے بزار نے اور طبرانی نے صغیر اور اوسط میں روایت کیا ہے۔

الترغیب والترغیب الجلد الرابع صفحہ ۹۰

## مَا اَصَرَّ مَنِ اسْتَغْفَرَ

### جس نے معافی مانگ لی اس نے گناہوں پر ضد نہ کی

عن ابی بکر الصدیق رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما اصر من استغفر وان عاد فی الیوم سبعین مرۃ۔

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے ہر گناہ پر استغفار کی اس نے گناہ پر اصرار نہیں کیا یعنی ہمیشہ اس گناہ کو نہیں کیا اگرچہ اس نے دن میں ستر بار اس گناہ کو کیا ہو۔

جامع الترمذی الجلد الثانی صفحہ ۱۹۵

## فَضْلُ التَّوَّابِیْنَ

### توبہ کرنے والوں کی فضیلت

عن انس رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کل بنی آدم خطاء وخیر الخطائین التوابون۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہر انسان خطا کار ہے (یعنی گناہ کرتا ہے) اور بہترین گناہ گار یا خطا کار وہ ہیں جو توبہ

کرتے ہیں۔

جامع الترمذی الجلد الثانی صفحہ ۷۳

سنن ابن ماجۃ صفحہ ۳۱۳

## اَلْاِسْتِتَارُ عَلَى الذُّنُوْبِ

## گناہوں پر پردہ ڈالنا

عن ابن عمر رضی اللہ عنہما قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اجتنبوا ھذہ القاذورات التی نھی اللہ عنھا فمن الم بشئ منھا فلیستتر بستر اللہ و لیتب الی اللہ فانہ من یبد لنا صفحتہ نقم علیہ کتاب اللہ۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان گندے گناہوں سے بچو جن سے اللہ نے روکا ہے اور جو شخص ان گناہوں میں سے کسی میں پھنس گیا وہ ان پر پردہ ڈالے اللہ اس پر پردہ ڈالے گا اور وہ اللہ تعالیٰ کی طرف توبہ کرے پھر جس شخص کے گناہ ہم پر آشکارا ہو گئے ہم اس پر اللہ تعالیٰ کی کتاب کی حد جاری کریں گے۔

اخرجہ المستدرک للحاکم والبیھقی فی السنن

اسے حاکم نے مستدرک میں اور بیہقی نے سنن میں روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال الی ھامش مسند الامام احمد بن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۲۴۵

---

# مَثَلُ الْاِیْمَانِ

## ایمان کی مثال

عن ابی سعید الخدری رضی الله عنه عن النبی صلی الله علیه وسلم قال مثل المؤمن ومثل الایمان کمثل الفرس فی اخیته یجول ثم یرجع الی اخیته وان المؤمن یسهو ثم یرجع فاطعموا طعامکم الاتقیاء واولوا معروفکم المومنین۔

رواه ابن حبان۔

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں ایمان والے اور ایمان کی مثال گھوڑے کی سی ہے جو اپنے کھونٹے کے اردگرد گھومتا ہے پھر وہ اپنے کھونٹے کے پاس آجاتا ہے اور ایمان والا بھی بھول جاتا ہے پھر رجوع کرتا ہے پھر تم اپنا کھانا پرہیزگار لوگوں کو کھلاؤ اور اپنے نیک کاموں سے ایمان والوں کا بھلا کرو اسے ابن حبان نے روایت کیا ہے۔

الترغیب والترهیب الجلد الرابع صفحه ۹۰

# مَنِ الْمَجْنُوْنُ؟

## دیوانہ کون ہے؟

عن ابی هریرة رضی الله عنه قال مر رسول الله صلی الله علیه وسلم بجماعة فقال ما هذه الجماعة قالوا مجنون قال لیس

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم ایک گروہ کے پاس سے گذرے آپ نے فرمایا یہ اجتماع کیسا ہے؟ انہوں نے عرض

بالمجنون ولكنه مصاب انما المجنون المقيم على معصية الله

کیا کہ ایک دیوانہ ہے۔ آپ نے فرمایا وہ دیوانہ نہیں بلکہ بیمار ہے۔ دیوانہ تو وہ ہے جو اللہ کی نافرمانی پر قائم ہے۔

اخرجه ابن عساکر۔

اسے ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال الٰی ھامش مسند الامام احمد

ابن حنبل الجزء الثانی صفحہ ۳۵۳

# فَضْلُ الْاِسْتِغْفَارِ

## استغفار کی فضیلت

عن ابی ذر رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم فیما یروی عن الله تبارک وتعالٰی انه قال یا عبادی انی حرمت الظلم علی نفسی وجعلته بینکم محرما فلا تظالموا یا عبادی کلکم ضال الا من هدیته فاستهدونی اهدکم یا عبادی کلکم جائع الا من اطعمته فاستطعمونی اطعمکم یا عبادی کلکم عار الا من کسوته فاستکسونی اکسکم

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان حدیثوں کے سلسلہ میں جو آپ روایت کرتے تھے خداوند بزرگ و برتر سے کہ خداوند تعالٰی فرماتا ہے اے میرے بندو! میں نے اپنے نفس پر ظلم کو حرام قرار دیا ہے اور تمہارے درمیان بھی ظلم کو حرام کیا ہے، پس تم آپس میں ظلم نہ کرو۔ اے میرے بندو تم سب کے سب گمراہ ہو مگر وہ شخص راہِ راست پر ہے جس کو میں نے ہدایت دی۔ پس تم مجھ سے ہدایت طلب کرو میں تم کو ہدایت دوں گا۔ اے میرے

یا عبادی انکم تخطؤن باللیل و
النھار وانا اغفر الذنوب جمیعا
فاستغفرونی اغفر لکم یا عبادی
انکم لن تبلغوا ضری فتضرونی
ولن تبلغوا نفعی فتنفعونی یا عبادی
لو ان اولکم و اخرکم و انسکم
وجنکم کانوا علی اتقی قلب
رجل واحد منکم ما زاد
ذلک فی ملکی شیئا یا عبادی لو
ان اولکم و اخرکم وانسکم
وجنکم کانوا علی افجر قلب
رجل واحد منکم ما نقص
ذلک من ملکی شیئا یا
عبادی لو ان اولکم و اخرکم وانسکم
وجنکم قاموا فی صعید واحد
فسألونی فاعطیت کل انسان
مسألته ما نقص ذلک مما
عندی الا کما ینقص المخیط
اذا ادخل البحر یا عبادی انما
ھی اعمالکم احصیھا علیکم
ثم اوفیکم ایاھا فمن وجد

بندو تم سب کے سب بھوکے ہو مگر وہ شخص
جس کو میں کھلاؤں پس تم مجھ سے کھانا مانگو
میں تم کو کھانا دوں گا۔ اے میرے بندو!
تم سب کے سب ننگے ہو مگر وہ شخص
جس کو میں نے پہننے کے لیے دیا پس
مجھ سے لباس مانگو میں تم کو پہناؤں گا
اے میرے بندو تم اکثر خطائیں کرتے ہو
رات اور دن میں اور میں تمہارے سارے
گناہ بخشتا ہوں پس بخشش مانگو تم مجھ
سے میں تم کو بخش دوں گا۔ اے میرے بندو
تم اگر گناہ کر کے مجھ کو ضرر پہنچانا چاہو گے
تو ہرگز ضرر نہ پہنچا سکو گے اور نیک کام
کر کے منافع پہنچانا چاہو گے تو ہرگز نفع
نہ پہنچا سکو گے یعنی تمہارے گناہ کرنے
اور اطاعت گذار بننے سے مجھ کو کوئی
فائدہ اور ضرر نہ پہنچے گا۔ اے میرے بندو
اگر تمہارے اگلے اور تمہارے پچھلے اور
انسان تمہارے اور جن تمہارے ایک نہایت
پرہیزگار شخص کی مانند ہو جائیں (جیسے
حضرت عیسیٰؑ) تو میری ملکیت میں اس سے
کچھ بھی زیادتی نہ ہو گی۔ اے میرے بندو!

خیرا فلیحمد اللہ ومن وجد غیر ذلک فلا یلومن الا نفسہ

اگر تمہارے اگلے اور تمہارے پچھلے اور تمہارے انسان اور تمہارے جن ایک نہایت بدتر اور فاجر شخص کی مانند ہو جائیں (جیسے شیطان) تو میری ملکیت میں اس سے کچھ بھی کمی نہ ہو گی۔ اے میرے بندو! اگر تمہارے اگلے اور تمہارے پچھلے اور تمہارے انسان اور تمہارے جن سب کے سب ایک جگہ کھڑے ہوں پھر مجھ سے مانگیں اور میں ہر انسان کو اس کے موافق دوں تو میرا یہ دینا اس چیز میں سے جو میرے پاس ہے اتنا بھی کم نہ کرے جتنا کہ ایک سوئی دریا میں گر کر اس کے پانی کو کم کرتی ہے۔ اے میرے بندو یہ تمہارے اعمال کو یاد رکھتا ہوں اور لکھتا ہوں اور میں تم کو ان کا پورا بدلہ دوں گا پس جو شخص پائے بھلائی اس کو خدا کی تعریف کرنی چاہیے اور جو شخص بھلائی کے سوا دوسری چیز پائے یعنی بُرائی پس ملامت کرے اپنے نفس کو کہ یہ اسی کا فعل ہے۔

الصحیح لمسلم الجلد الثانی صفحہ ۳۱۹

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے

وسلم والذی نفسی بیدہ لو لم تذنبوا لذھب اللہ بکم ولجاء بقوم یذنبون فیستغفرون اللہ فیغفر لھم۔

فرمایا کہ قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اگر تم گناہ نہ کرو تو اللہ سبحانہٗ تم کو ختم کر دے اور تمہاری جگہ ایک ایسی قوم کو لائے جو گناہ کرے اور اللہ سے مغفرت چاہے اور پھر اللہ تعالیٰ ان کے گناہوں کو بخش دے (اس سے مقصود گناہ کی ترغیب نہیں ہے بلکہ اپنی شانِ مغفرت کا اظہار مقصود ہے)۔

الصحیح لمسلم الجلد الثانی صفحہ ۳۵۵

عن ابی موسیٰ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ یبسط یدہ باللیل لیتوب مسیٔ النھار ویبسط یدہ بالنھار لیتوب مسیٔ النھار حتی تطلع الشمس من مغربھا

حضرت ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ رات کو اپنا ہاتھ دراز کرتا ہے تاکہ دن کا گناہ کرنے والا توبہ کرے اور دن کو اپنا ہاتھ پھیلاتا ہے تاکہ رات کے وقت گناہ کرنے والا توبہ کرے (اور وہ اس توبہ کو قبول کرے اور یہ سلسلہ اس وقت تک جاری رہے گا) جب تک کہ آفتاب مغرب کی جانب سے نکلے یعنی قیامت تک۔

الصحیح لمسلم الجلد الثانی صفحہ ۳۵۸

عن انس رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

وسلم قال اللہ تعالیٰ یا ابن اٰدم انک ما دعوتنی ورجوتنی غفرت لک علی ما کان فیک ولا ابالی یا ابن اٰدم لو بلغت ذنوبک عنان السماء ثم استغفرتنی غفرت لک ولا ابالی یا ابن اٰدم انک لو لقیتنی بقراب الارض خطایا ثم لقیتنی لا تشرک بی شیئاً لا تیتک بقرابھا مغفرۃ۔

فرمایا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ فرماتا ہے اے آدم کے بیٹے جب تک تو مجھ سے دعا کرتا رہے گا اور مجھ سے امید رکھے گا (یعنی مجھ سے مانگتا رہے گا اور بخشش کی امید رکھے گا) میں بخشوں گا تجھ کو خواہ تو نے کتنا ہی برا کام کیا ہو اور مجھ کو اس کی پرواہ نہیں ہے (یعنی تیرا بخشنا میرے نزدیک کوئی بڑی بات نہیں ہے) اے آدم کے بیٹے اگر تیرے گناہ آسمان تک بھی پہنچ جائیں پھر تو مجھ سے معافی مانگے اور بخشش چاہے تو میں تجھ کو بخشش دوں گا اور مجھ کو اس کی پرواہ نہ ہوگی۔ اے آدم کے بیٹے اگر تو مجھ سے اس حال میں ملے کہ تیرے گناہوں سے زمین بھری ہو اور میرے ساتھ تو کسی کو شریک نہ کرتا ہو تو میں تیرے پاس زمین بھری ہوئی بخشش لے کر آؤں گا۔

جامع الترمذی الجلد الثانی صفحہ ۱۹۳

عن ابی ذر رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول اللہ تعالیٰ یا عبادی کلکم ضال الا من ھدیت

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ فرماتا ہے تم سب کے سب گمراہ ہو مگر وہ شخص (راہ راست

فاسئلونی الهدی اهدکم
وکلکم فقراء الا من اغنیت
فاسئلونی ارزقکم وکلکم
مذنب الا من عافیت فمن
علم منکم انی ذوقدرة علی
المغفرة فاستغفرنی غفرت له
ولا ابالی ولوان اولکم واخرکم
وحیکم ومیتکم ورطبکم
ویابسکم اجتمعوا علی اتقی
قلب عبد من عبادی ما زاد
ذلک فی ملکی جناح بعوضة
ولوان اولکم واخرکم
وحیکم ومیتکم و
رطبکم ویابسکم اجتمعوا
علی اشقی قلب عبد من عبادی
مانقص ذلک من ملکی
جناح بعوضة ولوان اولکم
واخرکم وحیکم ومیتکم
ورطبکم ویابسکم اجتمعوا
فی صعید واحد فسال کل انسان
منکم ما بلغت امنیته فاعطیت

پر ہے، جس کو میں نے ہدایت دی پس
مجھ سے ہدایت طلب کرو میں تم کو ہدایت
دوں گا تم سب کے سب فقیر و محتاج ہو مگر وہ
شخص جس کو میں نے مال دار کیا پس طلب کرو
تم مجھ سے رزق میں تم کو دوں گا تم سب کے
سب گناہ گار ہو مگر وہ شخص جس کو میں نے
گناہ سے بچایا پس تم میں سے جس نے اس
بات کو جان لیا کہ میں معاف کر دینے کی
پوری قدرت رکھتا ہوں اور پھر مجھ سے معافی
کا خواستگار ہوا تو میں اس کو بخش دوں گا
اور مجھ کو اس کی ذرہ برابر بھی پرواہ نہیں اور
اگر تمہارے اگلے اور تمہارے پچھلے اور تمہارے
زندہ اور تمہارے مردہ اور تمہارے تر اور
تمہارے خشک (یعنی جوان اور بوڑھے)
یعنی ساری مخلوقات میرے ایک بہت
متقی دل بندے کی مانند (یعنی حضور اقدس
صلی اللہ علیہ وسلم) ہو جائیں تو اس سے میری
ملکیت میں مچھر کے بازو کے برابر بھی زیادتی
نہ ہوگی اور اگر تمہارے اگلے پچھلے تمہارے
زندہ اور مردہ اور تمہارے تر و خشک سب کے
سب میرے ایک بدترین دل بندے

كل سائل منكم ما نقص ذلك من ملكي الا كما لو ان احدكم مر بالبحر فغمس فيه ابرة ثم رفعها ذلك بانی جواد ماجد افعل ما ارید عطائی کلام و عذابی کلام انما امری لشئ اذا اردت ان اقول له کن فیکون۔

(یعنی شیطان) کے مانند ہو جائیں تو اس سے میری ملکیت میں مچھر کے بازو کے برابر بھی کمی نہ ہو گی اور اگر تمہارے اگلے پچھلے تمہارے زندے اور مردے اور تمہارے تر اور خشک سب کے سب ایک جگہ جمع ہو جائیں اور تم میں سے ہر شخص مجھ سے (جو اس کا جی چاہے) مانگے پس میں ہر ایک مانگنے والے کو اس کی خواہش کے مطابق عطا کر دوں تو اس سے میری ملکیت میں اتنی ہی کمی ہو گی جتنی کہ سوئی کو پانی میں ڈبو کر اُٹھا لینے سے سمندر کے پانی میں کمی ہو جاتی ہے اور اس کا سبب یہ ہے کہ میں بہت سخی ہوں بہت دینے والا ہوں جو چاہتا ہوں کرتا ہوں میرا دینا صرف حکم کرنا ہے اور جب میں کسی چیز کا ارادہ کرتا ہوں تو صرف کہہ دیتا ہوں ہو جا اور ہو جاتی ہے۔

## جامع الترمذی الجلد الثانی صفحہ ۷۲

عن جابر رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم مر رجل ممن كان قبلكم بجمجمة فنظر اليها فحدث

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم سے پہلے لوگوں میں سے ایک کھوپڑی کے پاس سے گذرا اس کی

نفسه بشیٔ فقال اللهم انت انت وانا انا انت العواد بالمغفرة وانا العواد بالذنب فاغفر لی وخر علی جبهته ساجدا فنودی ارفع راسک فانک انت العواد بالذنب وانا العواد بالمغفرة قد غفرت لك فرفع راسه وغفر الله عزوجل له۔

طرف دیکھ کر اپنے دل میں کہنے لگا اے اللہ تو تو ہے اور میں میں ہوں تو مغفرت کے ساتھ بار بار متوجہ ہونے والا ہے اور میں گناہ کے ساتھ پس میری مغفرت فرما اور اس کے ساتھ ہی پیشانی کے بل زمین پر گر پڑا اسے آواز دی گئی کہ اپنا سر اٹھالے ٹھیک ہے کہ تو بار بار گناہ کر کے آنے والا ہے اور میں بار بار مغفرت کرنے والا ہوں اس لیے میں نے تیری مغفرت فرما دی اس نے سر اٹھایا اس حال میں کہ اللہ تعالیٰ نے اس کی مغفرت فرما دی تھی۔

اخرجه الدیلمی والخطیب وابن عساکر۔

اسے دیلمی اور خطیب اور ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال الی هامش مسند الامام احمد بن حنبل الجزء الثانی صفحہ ۲۵۰

عن ابن عباس رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم قال الله عزوجل یا ابن ادم انک ما دعوتنی ورجوتنی غفرت لك علی ما کان منك ولو اتیتنی بملء الارض خطایا لقیتك بملء الارض مغفرة

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اے آدم کے بیٹے جب تک تو مجھے پکارتا رہے گا اور مجھ پر امید رکھے گا۔ اگرچہ تیرے گناہ کیسے ہوں میں تجھے معاف کرتا رہوں گا اور اگرچہ تو تمام زمین کو گناہوں سے بھر کر لائے

مالم تشرک بی ولو بلغت خطایاک عنان السماء ثم استغفرتنی لغفرت لک۔

میں تجھے ساری زمین بھر کی بخشش عطا فرماؤں گا۔ جب تک تو نے شرک نہ کیا ہو اور اگر تیرے گناہ آسمان کی چھت تک پہنچ جائیں پھر تو نے مجھ سے معافی مانگ لی میں تجھے معاف کر دوں گا۔

رواہ الطبرانی فی الثلاثۃ

اسے طبرانی نے اپنی تینوں کتابوں میں روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد و منبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۱۶

عن انس بن مالک رضی اللہ عنہ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول والذی نفسی بیدہ او قال والذی نفس محمد بیدہ لو اخطأ تم حتی تملا خطایاکم ما بین السماء و الارض ثم استغفرتم اللہ عز وجل لغفر لکم والذی نفس محمد او والذی نفسی بیدہ لو لم تخطئوا لجاء اللہ عزوجل بقوم یخطئون ثم یستغفرون اللہ فیغفر لھم۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے مجھے اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے یا فرمایا مجھے اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں محمد کی جان ہے۔ اگر تم گناہ کرو حتی کہ تمہارے گناہوں سے زمین و آسمان کا درمیانی حصہ پُر ہو جائے پھر تم اللہ سے معافی مانگ لو وہ تمہیں معاف فرما دے گا۔ مجھے اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں محمد کی جان ہے یا فرمایا جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اگر تم گناہ نہ کرو گے تو اللہ تعالیٰ اس قوم کو پیدا کرے گا جو گناہ کر کے اس سے معافی

مانگے گی پھر وہ اسے بخش دے گا۔

مسند الامام احمد بن حنبل الجزء الثالث صفحہ ۲۳۸

عن انس رضی الله عنه قال جاء رجل الی رسول الله صلی الله علیه وسلم فقال یا رسول الله انی اذنبت فقال رسول الله صلی الله علیه وسلم اذا اذنبت فاستغفر ربك قال فانی استغفره ثم اعود فاذنب قال فاذا اذنبت نعد فاستغفر ربك قال فانی استغفر ثم اعود فاذنب قال اذا اذنبت نعد فاستغفر ربك فقالها فی الرابعة فقال اذا اذنبت فاستغفر ربك حتی یکون الشیطان هو المحسور۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوا اور بولا اے اللہ کے رسول! میں نے گناہ کیا ہے۔ آپ نے فرمایا جب تو گناہ کرے تو اپنے رب سے بخشش مانگ وہ بولا کہ میں نے اس سے بخشش مانگی ہے پھر دوبارہ گناہ کرتا ہوں۔ آپ نے فرمایا جب تو گناہ کرے تو دوبارہ رب سے بخشش مانگ وہ بولا میں بخشش مانگتا ہوں پھر دوبارہ گناہ کرتا ہوں۔ آپ نے فرمایا جب تو گناہ کرے تو دوبارہ بخشش مانگ آپ نے چوتھی مرتبہ فرمایا جب تو گناہ کرے تو اپنے رب سے بخشش مانگ حتیٰ کہ شیطان دھتکارا جائے۔

رواہ البزار۔

اسے بزار نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۰۱

عن عبد الله بن مسعود رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم

الله عليه وسلم من اذنب ذنبا فعلم ان الله قد اطلع عليه غفر له وان لم يستغفر۔

نے فرمایا جو شخص گناہ کرے پھر وہ جان لے کہ اللہ تعالیٰ اسے دیکھ رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کو بخشش دے گا۔ اگرچہ اس نے خدا سے بخشش نہ چاہی ہو۔

رواه الطبرانی فی الاوسط

اسے طبرانیؒ نے اوسط میں روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۱۱

عن انس بن مالك رضی الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من اذنب ذنبا فعلم ان الله عزوجل ان شاء عذبه عذبه وان شاء ان يغفر له غفر له كان حقا على الله عزوجل ان يغفر له۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص گناہ کرے پھر اسے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ اگر چاہے اسے عذاب کرے تو عذاب کر سکتا ہے اور اگر چاہے اس کو معاف کرے معاف کر سکتا ہے اللہ تعالیٰ کے ذمہ ہے کہ اسے بخش دے

رواه الطبرانی فی الاوسط

اسے طبرانیؒ نے اوسط میں روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۱۱

عن ابن عباس رضی الله عنهما قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من لزم الاستغفار جعل الله له من كل ضيق مخرجا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جو شخص استغفار کو اپنے اوپر لازم قرار دے لے تو اللہ تعالیٰ ہر تنگی

ومن كل هم فرجا و رزقه من حيث لا يحتسب۔

سے نکلنے کا راستہ اس کے لیئے نکال دیتا ہے اور ہر غم و رنج سے اس کو نجات دیتا ہے اور ایسی جگہ سے رزق بہم پہنچاتا ہے جہاں سے اس کو گمان بھی نہیں ہوتا۔

سنن ابن ماجة صفحه ۳۷۱

عن ابی سعید رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ان الشیطان قال وعزتك یا رب لا ابرح اغوی عبادك مادامت ارواحهم فی اجسادهم فقال الرب عزوجل وعزتی و جلالی وارتفاع مكانی لا ازال اغفر لهم ما استغفرونی

حضرت ابو سعید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا شیطان نے اپنے پروردگار سے عرض کیا قسم ہے تیری عزت کی اے پروردگار میں ہمیشہ تیرے بندوں کو گمراہ کرتا رہوں گا جب تک ان کی روحیں ان کے اجسام میں ہیں۔ پروردگار بزرگ و برتر نے فرمایا اور قسم ہے مجھ کو اپنی عزت اور اپنے جلال کی اور اپنے بلند مرتبہ کی۔ جبتک میرے بندے مجھ سے بخشش مانگتے رہیں گے میں ہمیشہ ان کو بخشتا رہوں گا

مسند الامام احمد بن حنبل الجلد الثالث

صفحہ ۳۹

عن انس رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ما من حافظین

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حافظین اعمال فرشتے جب بھی

يرفعان الى الله في يوم فيرى تبارك وتعالى في اول الصحيفة وفي اٰخرها استغفارا الا قال تبارك وتعالى قد غفرت لعبدي مابين طرفي الصحيفة۔

دن میں اللہ کی بارگاہ میں اوپر لے جاتے ہیں اور اللہ تعالیٰ صحیفۂ اعمال کے اوّل اور آخر استغفار دیکھتے ہیں تو اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں میں نے اپنے بندے کو بخش دیا ہے جو کچھ صحیفۂ اعمال کے دونوں طرفوں کے درمیان (درج) ہے۔

رواہ البزار۔

اسے بزار نے روایت کیا ہے

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر

صفحہ ۲۰۸

عن عائشة رضی الله عنها قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ما كبيرة بكبيرة مع الاستغفار ولا صغيرة بصغيرة مع الاصرار۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا استغفار کے ساتھ کوئی کبیرہ گناہ کبیرہ نہیں رہتا اور جب گناہ پر ضد نہ کی جائے تو کوئی چھوٹا گناہ چھوٹا نہیں رہتا۔

اخرجه ابن عساكر۔

اسے ابن عساکر نے روایت کیا ہے

منتخب كنز العمال الى هامش مسند الامام احمد بن حنبل الجلد الثاني صفحہ ۲۴۸

عن ابی امامة رضي الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم صاحب اليمين

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا داہنی طرف والا کاتبِ اعمال

امین علی صاحب الشمال فاذا عمل العبد حسنة کتبها بعشر امثالها وان عمل سیئة فاراد صاحب الشمال ان یکتبها قال له صاحب الیمین امسک عنها فیمسک عنها فان استغفر لم تکتب وان سکت کتبت علیه۔

فرشتہ بائیں طرف والے پر امین ہوتا ہے پھر جب بندہ کوئی نیکی کی بات کرتا ہے تو وہ دس گنا (۱۰ نیکیاں) لکھ لیتا ہے اور اگر کوئی بدی کا عمل کرتا ہے اور بائیں طرف والا فرشتہ اسے لکھنے لگتا ہے تو داہنی طرف والا اسے کہتا ہے ذرا ٹھہر جا تو وہ لکھنے سے رک جاتا ہے اور اگر اس نے استغفار کر لیا تو وہ بدی کا عمل نہیں لکھا جاتا اور اگر خاموش رہا تو اس کا گناہ لکھ لیا جاتا ہے۔

رواہ الطبرانی۔

اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر

صفحہ ۲۰۸

عن ام عصمة العوصیة رضی اللہ عنها امرأة من قیس قالت قال رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم ما من عبد یعمل ذنبا الا وقف الملک الموکل باحصاء ذنوبه ثلاث ساعات فان استغفر اللہ من ذنبه ذلک فی شئ من تلک الساعات لم

قبیلہ بنی قیس کی ایک عورت ام عصمة العوصیة رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو بندہ کوئی گناہ کا کام کرتا ہے تو اس پر ایک فرشتہ مقرر ہو جاتا ہے جو اس کے گناہوں کو شمار کرتا ہے تین ساعات تک پھر اگر وہ اس گناہ کی اللہ تعالیٰ سے ان ساعات میں بخشش مانگ لیتا ہے تو قیامت

یوقف علیہ یوم القیمۃ۔

تک اس پر پھر فرشتہ کھڑا نہیں ہو گا۔

رواہ الطبرانی۔

اسے طبرانیؒ نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۰۸

عن علی رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم مکتوب حول العرش قبل ان یخلق الدنیا باربعۃ آلاف عام وانی لغفار لمن تاب و آمن وعمل صالحا ثم اھتدیٰ

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دنیا کی پیدائش سے چار ہزار سال پہلے عرش کے اردگرد لکھا گیا تھا اور میں اس شخص کو معاف کرنے والا ہوں جو توبہ کرے اور ایمان لائے اور نیک عمل کرے پھر راہِ راست پر قائم رہے۔

اخرجہ الدیلمی۔

اسے دیلمی نے روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال الی ہامش مسند الامام احمد

ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۲۵۰

## اِنَّ رَحْمَۃَ اللّٰہِ سَبَقَتْ غَضَبَہٗ

## اللہ کی رحمت اس کے غصّے پر غالب ہے

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لما قضی اللہ الخلق کتب کتابا فھو عندہ فوق عرشہ ان

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تبارک وتعالیٰ نے جب اپنی مخلوق پیدا کرنے کا ارادہ فرمایا تو ایک

رحمتی سبقت غضبی وفی روایة غلبت غضبی۔

کتاب لکھی جو اس کے پاس عرش پر موجود ہے اس میں یہ الفاظ ہیں کہ میری رحمت میرے غصہ پر سبقت لے گئی۔

وفی روایة ان رحمتی سبقت علی غضبی۔

اور ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ میری رحمت غالب ہے میرے غصہ پر۔

صحیح البخاری الجلد الاوّل صفحہ ۴۵۳

الصحیح لمسلم الجلد الثانی صفحہ ۳۵۶

عن ابی هریرة رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم قلت یا جبریل علیه السلام ایصلی ربك جل ذکره قال نعم قلت ما صلاته قال سبوح قدوس سبقت رحمتی علی غضبی۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں نے جبرئیل علیہ السلام سے پوچھا اے جبرئیل کیا تیرا رب جل ذکرہ نماز پڑھتا ہے۔ جبرئیلؑ نے کہا ہاں میں نے پوچھا اس کی نماز کیا ہے جبرئیلؑ نے جواب دیا "سبوح قدوس سبقت رحمتی علی غضبی" (پاکیزہ مقدس، میری رحمت میرے غضب سے آگے نکل گئی۔)

رواه الطبرانی فی الصغیر والاوسط۔

اسے طبرانیؒ نے صغیر اور اوسط میں روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر

صفحہ ۲۱۳

# اِنَّ لِلّٰہِ مِائَۃَ رَحۡمَۃٍ

## خدا کی سو رحمتوں کا بیان

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان للہ مائۃ رحمۃ انزل منھا رحمۃ واحدۃ بین الجن والانس والبھائم والھوام فیھا یتعاطفون وبھا یتراحمون وبھا تعطف الوحش علی ولدھا واخر اللہ تسعا وتسعین رحمۃ یرحم بھا عبادہ یوم القیٰمۃ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تبارک وتعالیٰ کے پاس سو رحمتیں ہیں ان میں سے ایک رحمت اس نے جن، انسان، چارپایوں اور زہریلے جانوروں میں نازل کی ہے اسی رحمت کے سبب سے وہ آپس میں میل رکھتے ہیں اور مہربانی کرتے ہیں اور اسی کے سبب سے آپس میں رحم کرتے ہیں اور اسی کے سبب سے وحشی جانور اپنے بچوں پر رحم کرتے ہیں اور ننانویں رحمتوں کو اللہ سبحانہٗ نے قیامت کے لیے اٹھا رکھا ہے کہ وہ ان سے اپنے بندوں پر رحم کرے گا۔

الصحیح لمسلم الجلد الثانی صفحہ ۳۵۶
صحیح البخاری الجلد الثانی صفحہ ۸۸۷
مستدرک للحاکم الجلد الرابع صفحہ ۲۴۸

عن الحسن البصری رضی اللہ عنہ قال بلغنی ان رسول

حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مجھے یہ بات پہنچی ہے کہ حضور اقدس

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ان اللہ عزوجل مائۃ رحمۃ وانہ قسم رحمۃ واحدۃ بین اھل الارض فوسعتھم الی اٰجالھم و دخر عندہ تسعۃ و تسعین لاولیاءہ یوم القیمۃ

صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ عزوجل کے ہاں ایک سو رحمتیں ہیں اور اس نے زمین والوں کے درمیان صرف ایک رحمت تقسیم کی ہے۔ پھر وہی (رحمت) تمام عمر ان کو کافی ہے اور اپنے ہاں ننانویں رحمتوں کو اپنے دوستوں کے لیے قیامت کے دن کے لیے ذخیرہ کر رکھا ہے۔

مسند الامام احمد بن حنبل الجزء الثانی صفحہ ۵۱۴

عن معاویۃ بن حیدۃ رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ تعالٰی خلق مائۃ رحمۃ نبث بین خلقہ رحمۃ واحدۃ فھم یتراحمون بھا و دخر عندہ لاولیائہ تسعۃ و تسعین۔

حضرت معاویہ بن حیدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالٰی نے سو رحمتیں پیدا کی ہیں (ان میں سے) ایک رحمت ساری مخلوقات میں پھیلا دی ہے جس سے وہ آپس میں ایک دوسرے پر رحم کرتی ہے اور اپنے پاس اپنے دوستوں کے لیے ننانوے رحمتیں ذخیرہ بنا کر محفوظ رکھی ہیں۔

اخرجہ الطبرانی وابن عساکر — اسے طبرانی اور ابن عساکر نے روایت کیا ہے

منتخب کنز العمال الی ھامش مسند الامام احمد ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۳۵۹

عن جندب رضی اللہ عنہ
قال جاء اعرابی فاناخ راحلته
ثم عقلها فلما صلی رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم اتی راحلته
فاطلق عقالها ثم رکبها ثم
نادی اللّٰھم ارحمنی ومحمدا
ولا تشرک فی رحمتنا احدًا
فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
تقولون ھذا اضل ام بعیرہ الم
تسمعوا ما قال قالوا بلٰی قال
لقد حظرت رحمة اللہ واسعة
ان اللہ عزوجل خلق مائة رحمة
فانزل رحمة یتعاطف بھا الخلائق
جنھا وانسھا وبھائمھا وعندہ
تسع وتسعون اتقولون ھو اضل
ام بعیرہ۔

حضرت جندب رضی اللہ عنہ سے روایت
ہے کہ ایک اعرابی آیا اس نے اپنا اونٹ
بٹھا کر اسے باندھ دیا پھر جب رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز ادا کی وہ اپنی
سواری کے پاس آیا اس کا گھٹنا کھول کر
سوار ہوا پھر پکار کر کہا اے اللہ مجھ پر اور
محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر رحم کر اور ہم پر
رحم کرنے میں کسی اور کو شامل نہ کر۔ (یہ سن
کر) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
تم کہتے ہو وہ گمراہ ہے یا اس کا اونٹ
کہا جو اس نے کہا ہے تم نے سنا ہے
صحابہؓ نے عرض کیا ہاں (ہم نے سنا)
حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو نے
اللہ تعالیٰ کی وسیع رحمت کو محدود کر دیا
ہے۔ بیشک اللہ عزوجل نے سو رحمتیں
پیدا کی ہیں ان میں سے صرف ایک
رحمت (دنیا میں) نازل کی ہے جس کے
ذریعہ تمام مخلوقات جن، انسان، جانور
وغیرہ پر مہربانی فرماتا ہے اور ننانوے
رحمتیں اس کے پاس (محفوظ) ہیں۔ کیا تم
کہتے ہو وہ زیادہ گمراہ ہے یا اس کا

اونٹ ۔

مسند الامام احمد بن حنبل الجزء الرابع صفحہ ۳۱۲

# رَحْمَةُ اللهِ

## اللہ کی رحمت کا بیان

عن ابی ہریرةؓ قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لو یعلم المؤمن ما عند الله من العقوبة ما طمع بجنته احد و لو یعلم الکافر ما عند الله من الرحمة ما قنط من جنته احد۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر مومن بندہ کو یہ معلوم ہو جائے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ کے پاس کس قدر عذاب ہے تو پھر کوئی شخص جنت کی آرزو نہ کرے اور اگر کافر کو یہ معلوم ہو جائے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ کے پاس کس قدر رحمت ہے تو پھر کوئی شخص جنت سے مایوس نہ ہو۔

الصحیح لمسلم الجلد الثانی صفحہ ۳۵۶

# فَضْلُ رَحْمَةِ اللهِ

## اللہ کی رحمت کی فضیلت

عن ابی ہریرة رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے

علیه وسلم لن ینجی احدا منکم عمله قالوا ولا انت یا رسول الله قال ولا انا الا ان یتغمدنی الله منه برحمته فسددوا و قاربوا واغدوا وروحوا و شئ من الدلجة والقصد القصد تبلغوا۔

فرمایا کسی کو اس کا عمل نجات نہیں دے گا۔ حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا آپؐ کو بھی نہیں تو آپؐ نے فرمایا ہاں مجھ کو بھی نہیں مگر یہ کہ اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ کی رحمت مجھ کو اپنی آغوش میں لے لے۔ پس تم کو چاہیے کہ راست و درست کرو اپنے اعمال کو اور اعمال میں میانہ روی اختیار کرو اور صبح و شام اور کچھ رات گزرے عبادت کرو اور ہر کام میں میانہ روی اختیار کرو۔ میانہ روی اختیار کرو اپنے مقصد کو حاصل کر لو گے۔

صحیح البخاری الجلد الثانی صفحہ ۹۵۷
الصحیح لمسلم الجلد الثانی صفحہ ۳۷۷

عن جابر رضی الله عنہ قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لا یدخل احدا منکم عمله الجنة ولا یجیره من النار ولا انا الا برحمة الله۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم میں سے کسی شخص کو اس کا عمل جنت میں داخل نہیں کرے گا اور نہ دوزخ سے بچائے گا اور مجھ کو بھی نہیں مگر اللہ سبحانہٗ کی رحمت۔

الصحیح لمسلم الجلد الثانی صفحہ ۳۷۷

عن عمر بن الخطاب رضی الله عنه قال قدم علی النبی صلی الله علیه وسلم بسبیٔ فاذا امرأة من السبی قد تحلب ثدیها یسقی اذا وجدت صبیًا فی السبی اخذته فالصقته ببطنها وارضعته فقال لنا النبی صلی الله علیه وسلم اترون هذه طارحة ولدها فی النار فقلنا لا وهی تقدر علی ان لا تطرحه فقال الله ارحم بعباده من هذه بولدها۔

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس قیدی آئے ان قیدیوں میں ایک عورت بھی تھی جس کی چھاتیوں سے دودھ بہتا تھا اور وہ ادھر سے ادھر گھبرائی ہوئی دوڑ رہی تھی (یعنی اپنے بچے کی تلاش میں تھی جو اس کے ساتھ نہ تھا) قیدیوں میں سے جب وہ کسی بچہ کو پاتی تو گود میں اٹھا لیتی، اپنے پیٹ سے لگاتی اور دودھ پلاتی تھی (یہ دیکھ کر) حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا یہ عورت اپنے بچہ کو آگ میں ڈال دے گی (یعنی جب اس کو غیر کے بچوں سے اتنی محبت ہے تو کیا یہ اپنے بچے کو آگ میں ڈال سکتی ہے)ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) نہیں بشرطیکہ وہ نہ ڈالنے پر قدرت رکھتی ہو۔ آپؐ نے فرمایا اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر اس سے زیادہ رحم کرنے والا ہے جتنا یہ عورت اپنے بچہ پر مہربان ہے۔

صحیح البخاری الجلد الثانی صفحہ ۸۸۷

الصحیح لمسلم الجلد الثانی صفحہ ۳۵۷

عن عبد الله بن عمر رضی الله عنه قال کنا مع النبی صلی الله علیه وسلم فی بعض غزواته فمر بقوم فقال من القوم فقالوا نحن المسلمون وامرأة تحصب تنورها ومعها ابن لها فاذا ارتفع وهج التنور تنحت به فاتت النبی صلی الله علیه وسلم فقالت انت رسول الله (صلی الله علیه وسلم) قال نعم قالت بابی انت وامی الیس الله ارحم الراحمین قال بلی قالت الیس الله ارحم بعباده من الام بولدها قال بلی قالت فان الام لا تلقی ولدها فی النار فاکب رسول الله صلی الله علیه وسلم یبکی ثم رفع راسه الیها فقال ان الله لا یعذب من عباده الا المارد المتمرد الذی یتمرد علی الله و ابی ان یقول لا اله الا الله۔

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ کسی غزوہ میں ہم حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حاضر خدمت تھے۔ آپؐ ایک جماعت کے قریب سے گذرے اور پوچھا تم کون لوگ ہو۔ انہوں نے عرض کیا ہم مسلمان ہیں۔ اس جماعت میں ایک عورت ہانڈی پکا رہی تھی اور اس کا بیٹا اس کے پاس تھا جب آگ کا شعلہ بلند ہوتا تو عورت لڑکے کو پیچھے ہٹا لیتی پھر وہ عورت حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی اور عرض کیا کیا آپؐ اللہ کے رسول ہیں؟ آپؐ نے فرمایا ہاں۔ عورت نے پوچھا میرے ماں باپ آپؐ پر قربان کیا اللہ تبارک وتعالیٰ بہت رحم کرنے والا نہیں؟ آپؐ نے فرمایا ہاں عورت نے کہا کیا اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ اپنے بندوں پر اس سے زیادہ رحم کرنے والا نہیں ہے جتنا کہ ایک ماں اپنے بچوں پر رحم کرتی ہے؟ آپؐ نے فرمایا ہاں۔ عورت نے کہا کہ ماں تو اپنے بچے کو آگ میں نہیں ڈالتی۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم

نے سر مبارک جھکا لیا اور روتے رہے پھر سر اٹھا کر فرمایا اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر عذاب نہیں کرتا مگر صرف ان لوگوں پر جو سرکش ہیں یعنی اللہ تعالیٰ سے سرکشی کرتے ہیں اور اس کا حکم نہیں مانتے اور لا الٰہ الا اللہ کہنے سے انکار کرتے ہیں۔

سنن ابن ماجۃ صفحہ ۳۱۸

عن عبد اللہ بن ابی اوفیٰ رضی اللہ عنہ قال خرج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ذات یوم فاذا ھو بصبی یبکی فقال یا عمر (رضی اللہ عنہ) ضم الصبی فانہ ضال فجاءت امہ فاخذت ابنھا فجعلت تضمہ الیھا و ترشفہ و تبکی فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم اترون ھذہ رحیمۃ بولدھا فقالوا نعم فقال واللہ للہ ارحم بالمسلمین من ھذہ بولدھا۔

حضرت عبد اللہ بن ابی اوفیٰ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک دن حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم باہر نکلے تو آپ نے ایک بچے کو روتے ہوئے پایا آپ نے حضرت عمرؓ کو فرمایا اے عمرؓ اس بچے کو چھاتی سے لگا لے کیوں کہ یہ گم شدہ ہے اس کے بعد اس کی ماں آئی اور اس نے اپنا بچہ لے لیا اور اسے نہایت شفقت کے ساتھ چھاتی سے لگا لیا اور محبت سے رونے لگی (یہ دیکھ کر) نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کیا تم دیکھتے ہو کہ یہ عورت اپنے بچہ پر رحم کرنے والی ہے۔ صحابہؓ نے عرض کیا ہاں تو آپ نے فرمایا اللہ کی قسم اللہ تعالیٰ مسلمانوں پر اس عورت کے اپنے بچے پر

رحم کرنے سے بڑھ کر رحم کرنے والا ہے

رواہ الطبرانی ۔

اسے طبرانی نے روایت کیا ہے ۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۳۱۳

عن انس رضی قال کان صبی علی ظهر الطریق فمر النبی صلی الله علیه وسلم ومعه ناس من اصحابه فلما رأت ام الصبی القوم خشیت ان یوطأ ابنها فسعت وحملته وقالت ابنی ابنی قال فقال القوم یا رسول الله ما کانت هذه لتلقی ابنها فی النار قال فقال النبی صلی الله علیه وسلم لا ولا یلقی الله حبیبه فی النار ۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک بچہ راستے میں پڑا تھا حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہ میں کچھ لوگ اس کے پاس سے گزرے جب بچے کی ماں نے قوم کو دیکھا تو وہ ڈر گئی کہ کہیں اس کے بچہ کو پاؤں کے نیچے دبا نہ دیا جائے وہ بھاگی اور اس نے اپنے بچے کو اٹھا لیا اور بولی میرا بچہ! میرا بچہ! آپ کے صحابہ رض نے عرض کیا اے اللہ کے رسول یہ عورت اپنے بچے کو کبھی آگ میں نہ پھینکے گی آپ نے فرمایا نہیں اور اللہ تعالیٰ بھی اپنے دوست کو آگ میں نہ ڈالے گا ۔

مسند الامام احمد بن حنبل الجزء الثالث صفحہ ۲۳۵

عن عامر الرام رضی قال بینا نحن عنده یعنی عند النبی صلی الله علیه وسلم اذا قبل رجل علیه کساء وفی یده شئ قد التف علیه فقال یا رسول الله

حضرت عامر رام رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم لوگ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے تھے کہ ایک شخص آیا جو کملی اوڑھے تھا اور اس کے ہاتھ میں کوئی چیز تھی جس پر اس نے کمبل لپیٹ رکھا تھا

مررت بغيضة شجر فسمعت
فيها اصوات فراخ طائر فاخذتهن
فوضعتهن في كسائي فجاءت
امهن فاستدارت على راسي
فكشفت لها عنهن فوقعت عليهن
فلففتهن بكسائي فهن اولاء
معي قال ضعهن فوضعتهن وابت
امهن الا لزومهن فقال رسول الله
صلى الله عليه وسلم اتعجبون
لرحم ام الافراخ فراخها
فوالذي بعثني بالحق لله ارحم
بعباده من ام الافراخ بفراخها
ارجع بهن حتى تضعهن من
حيث اخذتهن وامهن معهن
فرجع بهن۔

عون المعبود شرح ابوداؤد
الجلد الثالث صفحہ ۱۵۰

اس نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
میں درختوں کے جھنڈ کے پاس سے گزرا تھا
سے میں نے پرندوں کے بچوں کی آوازیں
سنیں میں نے ان کو پکڑ لیا اور اپنی کملی میں
رکھ لیا۔ پھر ان کی ماں آئی اور میرے سر پر
گھومنے لگی۔ میں نے اس کے سامنے
ان بچوں کو کھول دیا اور وہ ان پر آ پڑی
میں نے ان سب کو لپیٹ لیا پس اب وہ
سب میرے پاس ہیں۔ آپ نے فرمایا
ان کو رکھ دے (زمین پر) چنانچہ اس نے
سب کو رکھ دیا۔ بچوں کی ماں نے سب
باتوں کو چھوڑ دیا اور بچوں سے پلٹنے لگی
حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا
تم تعجب کرتے ہو اس پر کہ ماں اپنے بچوں
پر رحم کرتی ہے۔ قسم ہے اس ذات کی
جس نے مجھ کو حق کے ساتھ بھیجا ہے
اللہ سبحانہٗ اپنے بندوں پر اس سے
زیادہ مہربان ہے (اچھا اب) تم ان بچوں
کو لے جاؤ اور جہاں سے لائے ہو ان کی
ماں کے سامنے ان کو وہیں رکھ آؤ چنانچہ
وہ شخص ان کو لے گیا۔

عن ابی سعید الخدری رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما خلق اللہ تبارک وتعالیٰ من شئ الا و خلق ما یغلبہ وخلق رحمتہ تغلب غضبہ۔

رواہ البزار۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے جو چیز بھی پیدا کی ہے اس کے مقابلے میں اس پر غالب آنے والی چیز بھی پیدا کی ہے اور اس نے اپنی رحمت پیدا کی جو اس کے غضب پر غالب آتی ہے

اسے بزار نے روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۱۳

عن الفرزدق بن غالب رضی اللہ عنہ قال لقیت اباھریرۃ رضی اللہ عنہ بالشام فقال لی انت الفرزدق قلت نعم فقال انت الشاعر قلت نعم فقال اما انک ان بقیت لقیت یوما یقولون لا توبۃ لک فایاک ان تقطع رجاءک من رحمۃ اللہ۔

رواہ الطبرانی فی الاوسط

حضرت فرزدق بن غالب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے شام میں ملا۔ مجھے انہوں نے فرمایا تو فرزدق ہے میں نے کہا کہ ہاں! تو پھر انہوں نے فرمایا تو شاعر ہے میں نے کہا ہاں تو پھر انہوں نے فرمایا اگر تو زندہ رہا تو ایک دن آئیگا لوگ کہیں گے کہ تیری توبہ نہیں دیکھ تو خدا کی رحمت سے امید مت کاٹ لینا۔

اسے طبرانی نے اوسط میں روایت کیا ہے۔

مجمع الزوائد ومنبع الفوائد الجزء العاشر صفحہ ۲۱۴

عن حذیفة رضی اللہ عنه قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم والذی نفسی بیدہ لیدخلن الجنة الفاجر فی دینه الاحمق فی معیشته والذی نفسی بیدہ لیدخلن الجنة الذی قد محشته النار بذنبه والذی نفسی بیدہ لیغفرن اللہ یوم القیمة مغفرۃ ماخطرت علی قلب بشر والذی نفسی بیدہ لیغفرن اللہ یوم القیمة مغفرۃ یتطاول لھا ابلیس رجاء ان نصیبه۔

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خدا کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے جنت میں ضرور داخل ہوگا وہ آدمی جو دینی لحاظ سے فاجر ہو اور دنیوی زندگی میں احمق ہے اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے جنّت میں ضرور داخل ہوگا وہ شخص جس کو آگ نے اس کے گناہ کے سبب جلا دیا ہو اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے قیامت کے روز اللہ تعالیٰ ضرور مغفرت فرمائے گا ان گناہوں کو جو آدمی کے دل میں پیدا ہوں اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے اللہ تعالیٰ قیامت کے روز ایسی مغفرت فرمائے گا کہ ابلیس بھی اس کے لیے امیدوار بن کر اپنی گردن اُٹھائے گا کہ شاید اس کی بھی مغفرت ہو جائے۔

اخرجه الطبرانی۔

اسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال الی ھامش مسند الامام احمد ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۳۵۷

# مَا يُرجٰی لِلمُذنِبِ مِن رَحمَةِ اللّٰهِ

## گنہ گار کے لیے اللہ کی رحمت کی امید رکھنا

عن جندب رضی اللہ عنه ان رسول اللہ صلی اللہ علیه و سلم حدث ان رجلا قال و اللہ لا یغفر اللہ لفلان و ان اللہ تعالیٰ قال من ذا الذی یتألی علیّ انی لا اغفر لفلان فانی قد غفرت لفلان و احبطت عملك او کما قال۔

حضرت جندب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیث بیان فرمائی کہ ایک شخص نے یہ کہا کہ قسم ہے اللہ کی فلاں شخص کو اللہ نہیں بخشے گا اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا کون ہے جو مجھ پر قسم کھا کر کہتا ہے کہ فلاں آدمی کو نہیں بخشوں گا۔ پس میں نے بخش دیا فلاں شخص کو اور ضائع کیا تیرے عمل کو۔

الصحیح لمسلم الجلد الثانی صفحہ ۳۲۹

عن ابی هریرة رضی اللہ عنه قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم ان رجلین کانا فی بنی اسرائیل متحابین احدهما مجتهد فی العبادة و الاخر یقول مذنب فجعل یقول اقصر عما انت فیه فیقول خلنی و ربی حتی وجده یوما علی ذنب استعظمه فقال اقصر فقال

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بنو اسرائیل میں دو شخص تھے جو آپس میں بہت محبت رکھتے تھے ان میں سے ایک بے حد عبادت کرتا تھا اور دوسرا گنہ گار و خطا کار تھا عبادت گذار دوست اس سے کہا کرتا تھا کہ جس چیز میں تو مبتلا ہے، اس کو چھوڑ دے یعنی گناہ سے باز آجا تو وہ اس کے جواب میں کہتا مجھ کو

خلنی و ربی البعث علی ر قیباً فقال واللہ لا یغفر اللہ لک و لا ید خلک الجنة فبعث اللہ الیھما ملکا فقبض ارواحھما فاجتمعا عندہ فقال للمذنب ادخل الجنة برحمتی وقال للآخر اتستطیع ان تحظر علی عبدی رحمتی فقال لا یارب قال اذھبوا بہ الی النار۔

میرے پروردگار کے ساتھ چھوڑ دو یہاں تک ایک روز عابد دوست نے اس گنہ گار دوست کو ایک گناہ میں مبتلا پایا جو اس کی نظر میں بڑا گناہ تھا اور اس سے کہا کہ تو اس سے باز آ اس نے کہا میرے معاملہ کو میرے پروردگار پر چھوڑ دو کیا تم میرے نگہبان بنا کر بھیجے گئے ہو عابد دوست نے (یہ سن کر) کہا خدا کی قسم اللہ کبھی تجھ کو نہیں بخشے گا اور نہ جنت میں جانے دے گا پھر خداوند تعالیٰ نے فرشتہ موت کو ان کی روحیں قبض کرنے بھیجا اور جب ان کی روحیں خدا کے حضور میں حاضر کی گئیں تو خداوند تعالیٰ نے اس گنہ گار روح سے کہا کہ تو میری رحمت کے ذریعے جنت میں داخل ہو جا اور عابد کی روح سے فرمایا کیا تو اتنی طاقت رکھتا ہے کہ میرے بندے کو میری رحمت سے محروم کر دے اس نے عرض کیا میرے پروردگار میں اتنی طاقت نہیں رکھتا خداوند تعالیٰ نے فرشتوں کو حکم دیا اس کو دوزخ میں لے جاؤ

مسند الامام احمد بن حنبل الجلد الثانی صفحہ ٣٢٣

## اَلْجَنَّةُ اَقْرَبُ وَالنَّارُ

### جنّت بہت ہی نزدیک ہے اور دوزخ بھی

عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الجنۃ اقرب الی احدکم من شراک نعلہ والنار مثل ذلک۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جنت تمہاری جوتی کے تسمہ سے بھی زیادہ قریب ہے اور دوزخ بھی اسی کے مانند ہے۔

صحیح البخاری الجلد الثانی صفحہ ۹۶۰

## سِعَةُ رَحْمَةِ اللّٰہِ

### اللہ تعالیٰ کی رحمت کا بیان

عن عقبۃ بن عامر رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان مثل الذی یعمل السیئات ثم یعمل الحسنات کمثل رجل کانت علیہ درع ضیقۃ قد خنقتہ ثم عمل حسنۃ فانفکت حلقۃ ثم عمل اخری فانفکت اخری حتی تخرج الی الارض۔

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس شخص کا حال جو برائیاں کرتا ہے اور پھر نیکیاں کرنے لگے اس شخص کی مانند ہے جس کے جسم پر ایک تنگ زرہ ہو جس کے حلقوں نے اس کے جسم کو دبا رکھا ہو پھر وہ نیکی کرے اور اس کی زرہ کا ایک حلقہ کھل جائے اور پھر دوسری نیکی کرے اور دوسرا حلقہ کھل جائے یہاں تک کہ حلقے

تمام کھل جائیں اور زرہ ڈھیلی ہو کر زمین پر گر جائے۔

مشکوٰۃ المصابیح صفحہ ۲۰۷

عن ابن عمر رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ تعالیٰ لو شاء ان لا یعصی ما خلق ابلیس۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اگر اللہ تعالیٰ چاہتا کہ اس کی نافرمانی نہ ہوتی تو ابلیس کو پیدا ہی نہ کرتا۔

اخرجہ حلیۃ الاولیاء

اسے حلیۃ الاولیاء میں روایت کیا گیا ہے

منتخب کنز العمال الی ہامش مسند الامام احمد ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۳۵۶

عن علی رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم لما اری ابراھیم ملکوت السمٰوت و الارض اشرف علی رجل علی معصیۃ من معاصی اللہ فدعا علیہ فھلک ثم اشرف علی آخر فذھب یدعو علیہ فاوحی اللہ الیہ ان یا ابراھیم انک رجل مستجاب الدعوۃ فلا تدع علی عبادی فانھم منی

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو آسمانوں اور زمینوں کے عجائبات دکھائے تو ایک شخص کو دیکھا (جو اللہ) کی معصیت میں مبتلا ہے۔ آپ نے اس کے لیے بددعا کی تو وہ ہلاک ہو گیا پھر ایک دوسرے شخص کو جھانک کر دیکھا (جو معصیت میں مبتلا تھا) تو اس کے لیے بھی بددعا کرنے لگے۔ اسی وقت اللہ تعالیٰ

علی ثلاث اما ان یتوب فاتوب علیه واما ان اخرج من صلبه نسمة تملا الارض بالتسبیح واما ان اقبضه الی فان شئت عفوت وان شئت عاقبت۔

نے وحی کی اے ابراہیم! تو مستجاب الدعوات شخص ہے اس لیے میرے بندوں پر بددعا نہ کر کیونکہ وہ میرے معاملہ میں تین حالتوں پر ہیں یا وہ توبہ کرے تو میں توبہ قبول کروں گا یا اس کی پشت میں سے ایسی اولاد پیدا کروں گا جو زمین کو تسبیح سے بھر دے گی اور یا میں اسے اپنی طرف قبض کر لوں گا۔ اگر چاہوں گا معاف کر دوں گا اور اگر میری مرضی ہو گی تو عذاب دوں گا۔

اخرجه ابن مردویة۔

اسے ابن مردویہ نے روایت کیا ہے۔

## منتخب کنز العمال الی هامش الامام احمد ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۲۵۸

عن یحیی بن ابی کثیر رضی الله عنه قال کان یقال ما اکرم العباد انفسهم بمثل طاعته الله ولا اهان العباد انفسهم بمثل معصیة الله وبحسبک من عدوک ان تراه عاصیا لله ویحسبك من صدیقك ان تراه طائعا لله۔

حضرت یحییٰ بن ابی کثیر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ کہا کرتے تھے کہ بندہ کے لیے ان کے اللہ تعالیٰ کی اطاعت کرنے والے نفوس کے مثل کوئی معزز نہیں اور اللہ کی معصیت میں مبتلا نفوس سے زیادہ ذلیل نہیں اور تیرے دشمنوں میں سے جسے تو اللہ کی معصیت میں دیکھے کافی ہے اور تیرے دوستوں میں سے وہ دوست کافی ہے جسے تو اللہ کی اطاعت

کرنے والا دیکھے۔

| | |
|---|---|
| اخرجه ابن عساکر۔ | اسے ابن عساکر نے روایت کیا ہے |

منتخب کنز العمال الی ھامش مسند الامام احمد

ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۳۵۳

| | |
|---|---|
| عن انس رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه و سلم ان الرب لینظر الی عباده کل یوم ثلاث مائة وستین مرة یبدیٔ ویعید ذلک وذلک من حبه لخلقه۔ | حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بے شک رب تعالیٰ ہر روز اپنے بندوں کی طرف تین سو ساٹھ بار رحمت کی نظر کرتا ہے نظر رحمت (بار بار) کرتا ہے اور لوٹاتا ہے اور یہ اس کی مخلوقات سے محبت کی وجہ سے ہے۔ |
| رواه الدیلمی۔ | اسے دیلمیؒ نے روایت کیا ہے۔ |

منتخب کنز العمال الی ھامش مسند الامام احمد

ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۳۶۰

| | |
|---|---|
| عن ابن عباس رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم قال الرب عزوجل یؤتی بحسنات العبد وسیاٰته فیقص بعضها ببعض فان بقیت وسع الله له بها الجنة | حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ عزوجل نے فرمایا آدمی کی نیکیاں اور بدیاں لائی جائیں گی پھر ان کا آپس میں توازن کیا جائے گا اگر نیکیاں باقی بچ گئیں تو اللہ تعالیٰ ان کی بدولت اسے جنت میں داخل کرے گا۔ |

المستدرک للحاکم۔ — اسے حاکم نے مستدرک میں روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال الی ھامش مسند الامام احمد ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۳۵۸

عن انس رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ و سلم دخلت الجنۃ فرأیت فی عارضتی الجنۃ مکتوبا ثلاثۃ اسطر بالذھب السطر الاوّل لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ و السطر الثانی ما قدمنا وجدنا و ما اکلنا ربحنا و ما خلفنا خسرنا والسطر الثالث امۃ مذنبۃ و رب غفور۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں جنت میں داخل ہوا تو میں نے سامنے والی دیوار پر تین سطروں میں سنہری حروف میں لکھا دیکھا۔ پہلی سطر تھی لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ دوسری سطر میں لکھا تھا ہم نے جو آگے بھیجا پا لیا اور جو کچھ کھا لیا فائدہ اٹھا لیا اور جو پیچھے چھوڑا ہم نے خسارہ پایا۔ اور تیسری سطر میں لکھا تھا امت گنہ گار ہے اور رب غفور ہے۔

اخرجہ الرافعی و ابن النجار — اسے رافعی اور ابن نجار نے روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال الی ھامش مسند الامام احمد ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۳۶۰

عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم ما من یوم الا و البحر یستأذن ربہ ان یغرق ابن آدم والملئکۃ

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہر روز سمندر اجازت مانگتا ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کی اولاد کو غرق کر دے

تستأذنه ان تعاجله وتهلكه
والرب تعالیٰ یقول دعوا عبدی
فانا اعلم به اذ انشأته من
الارض ان کان عبدکم
فشأنکم به وان کان عبدی
فمنی والی عبدی وعزتی وجلالی
ان اتانی لیلا قبلته وان اتانی
نهارا قبلته وان تقرب منی
شبرا تقربت منه ذراعا وان
تقرب منی ذراعا تقربت منه
باعا وان مشئ الی هرولت الیه
وان استغفر لی غفرت له وان
استقالنی اقلته وان تاب الی
تبت علیه من اعظم منی جودا و
کرما وانا الجواد الکریم
عبیدی یبیتون یبارزونی
بالعظائم وانا اکلؤهم فی
مضاجعهم واحرسهم علی
فرشهم من اقبل الی تلقیته من
بعید ومن ترک لاجلی اعطیته
فوق المزید ومن تصرف بحولی

اور فرشتے بھی اللہ سے اجازت مانگتے ہیں
کہ جلدی سے ان کو ہلاک کر دیں اور رب تعالیٰ
فرماتا ہے میرے بندے کو چھوڑ دو میں
اسے خوب جانتا ہوں جب کہ میں نے
اس کو زمین سے پیدا کیا تھا۔ اگر وہ تمہارا
بندہ ہے تو پھر تم جانو اور اگر وہ میرا بندہ
ہے تو میں جانوں اور اس نے میری طرف
ہی آنا ہے۔ مجھے اپنی عزت اور بزرگی
کی قسم اگر میرا بندہ میری بارگاہ میں رات کو
حاضر ہو تو میں اس کی دعا کو قبول کروں گا اور
اگر دن کو حاضر ہو تو بھی اس کی دعا کو قبول
کروں گا اور اگر وہ میری طرف ایک بالشت
بڑھتا ہے تو میں اس کی طرف ایک ہاتھ
بڑھتا ہوں اور اگر وہ میری طرف ایک ہاتھ
بڑھتا ہے تو میں اس کی طرف ایک گز
بھر بڑھتا ہوں اور اگر وہ میری طرف چل
کر آئے تو میں اس کی طرف دوڑ کر آتا ہوں
اور اگر وہ مجھ سے بخشش طلب کرے
تو میں اسے بخشش دیتا ہوں اور اگر میری
طرف عذر پیش کرے تو میں اس کے
عذر کو قبول کرتا ہوں اور اگر وہ میری طرف

وقوتی النت له الحدید ومن
ارادمرادی اردت ما یرید
اھل ذکری اھل مجالستی و
اھل شکری اھل زیادتی واھل
طاعتی اھل کرامتی و
اھل معصیتی لا اقنطھم من
رحمتی ان تابوا الیّ فانا حبیبھم
وان لم تابوا فانا طبیبھم
ابتلیھم بالمصائب لاطھرھم
من المعایب

رجوع کرتا ہے تو میں اس پر مہربان ہوتا ہوں
مجھ سے بڑھ کر سخی کون سردار ہے؟ اور میں
بہت سخاوت کرنے والا بہت بزرگ
ہستی ہوں۔ میرے بندے رات کے وقت
کبیرہ گناہوں سے میرا مقابلہ کرتے ہیں لیکن
میں ان کی خواب گاہوں میں ان کی حفاظت
کرتا ہوں اور ان کے بستروں پر ان کا محافظ
ہوں جو میری طرف متوجہ ہو میں آگے بڑھ کر
اسے ملتا ہوں اور جو میرے خوف سے حرام
کمائی کو چھوڑتا ہے میں اسے زیادہ سے
زیادہ دوں گا اور جو شخص میری نصرت اور
تائید سے چلتا پھرتا ہے میں اس کے لیے
لوہے کو بھی نرم کر دوں گا اور جو شخص میری
رضامندی کو ڈھونڈتا ہے میں اس کو راضی
کرتا ہوں میرا ذکر کرنے والے میرے ہم مجلس
ہیں اور میرا شکر کرنے والے میری مہربانی کے
مستحق ہیں اور میرے تابعدار میرے کرم کے
مستحق ہیں اور میں اپنے نافرمانوں کو اپنی
رحمت سے ناامید نہیں کروں گا۔ اگر وہ میری
طرف توبہ کریں تو میں ان کا دوست ہوں
اور اگر توبہ نہ کریں تو میں ان کا طبیب

ہوں انہیں مصیبتوں میں مبتلا کروں گا تاکہ
ان کو عیبوں سے پاک وصاف کردوں۔

مدارج السالکین صفحہ ۴۳۲

## فَضْلُ الرَّحْمِ
## رحم کرنے کی فضیلت

عن ابی صالح الحنفی رضی اللہ عنہ مرسلا قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ تعالیٰ رحیم یحب الرحیم یضع رحمتہ علی کل رحیم۔

حضرت ابو صالح حنفی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا بیشک اللہ تعالیٰ رحیم ہے رحم کرنے والوں کو دوست رکھتا ہے واللہ تعالیٰ اپنی رحمت ہر رحم کرنے والے پر کرتا ہے۔

اخرجہ ابن جریر۔

اسے ابن جریر نے روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال علی هامش مسند الامام احمد
ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۳۵۹

## فَضْلُ تَقَرُّبِ اِلَی اللّٰہِ
## اللہ کی طرف نزدیکی ڈھونڈنے کی فضیلت

عن یزید بن نعیم رضی اللہ عنہ قال سمعت اباذر الغفاری رضی اللہ عنہ وھو علی المنبر

حضرت یزید بن نعیم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضرت ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ سے مقام فلاں میں ممبر پر بیان

بالفسطاس یقول سمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول من تقرب الی اللہ عزوجل شبرا تقرب الیہ ذراعا ومن تقرب الیہ ذراعا تقرب الیہ باعا ومن اقبل الی اللہ عزوجل ماشیا اقبل اللہ عزوجل الیہ مھرولا واللہ اعلی واجل واللہ اعلی واجل واللہ اعلی واجل۔

کرتے ہوئے سنا کہ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا فرماتے تھے جو اللہ کی طرف ایک بالشت نزدیک ہو اللہ تبارک وتعالیٰ اس کی طرف ایک ہاتھ نزدیک ہوتا ہے اور جو شخص اللہ کی طرف ایک ہاتھ نزدیک ہو اللہ تعالیٰ اس کی طرف ایک گز نزدیک ہوتا ہے اور جو شخص اللہ عزوجل کی طرف پیدل چل کر متوجہ ہو اللہ تعالیٰ عزوجل اس کی طرف دوڑ کر متوجہ ہوتا ہے اور اللہ بہت بلند اور بہت عزت والا ہے اور اللہ تعالیٰ بہت بلند اور عزت والا ہے اور اللہ تعالیٰ بہت بلند اور بہت عزت والا ہے۔

مسند الامام احمد بن حنبل الجزء الخامس صفحہ ۱۵۵

عن شریح رضی اللہ عنہ قال سمعت رجلا من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال اللہ عزوجل یا ابن اٰدم قم الی امش الیک وامش الی اھرول الیک۔

حضرت شریح رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک صحابی رضی اللہ عنہ سے سنا فرماتے تھے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ عزوجل فرماتا ہے اے آدم کے بیٹے اگر تو میری طرف کھڑا ہو تو میں تیری طرف چل کر آؤں گا، اگر تو میری طرف چل

کر آئے گا تو میں تیری طرف دوڑ کر آؤں گا

مسند الامام احمد بن حنبل الجلد الثالث صفحہ ۴۷۸

## فَضْلُ الْحَسَنَةِ لَيْلَةَ الْجُمُعَةِ

## جمعرات کو نیکی کرنے کی فضیلت

عن سلمان رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما من شئ احب الی اللہ من شاب تائب وما من شئ ابغض الی اللہ تعالیٰ من شیخ مقیم علی معاصیہ وما فی الحسنات حسنۃ احب الی اللہ تعالیٰ من حسنۃ تعمل فی لیلۃ جمعۃ او یوم جمعۃ وما من الذنوب ذنب ابغض الی اللہ تعالیٰ من ذنب یعمل فی لیلۃ الجمعۃ ویوم الجمعۃ۔ اخرجہ ابو المظفر السمعانی فی امالیہ۔

حضرت سلمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ کو توبہ کرنے والے نوجوان سے بڑھ کر کوئی محبوب نہیں اور اللہ تعالیٰ کو بوڑھے نافرمان سے جو اپنی نافرمانی پر قائم ہو سے بڑھ کر کوئی مبغوض اور ناپسندیدہ نہیں اور اللہ تعالیٰ کو اس نیکی سے بڑھ کر کوئی نیکی محبوب نہیں جو جمعہ کی رات یا جمعہ کے دن میں کی جائے اور اس گناہ سے بڑھ کر کوئی گناہ ناپسند نہیں جو جمعہ کی رات یا دن میں کیا جائے اسے ابو مظفر سمعانی نے امالیہ میں روایت کیا ہے۔

منتخب کنز العمال الی ھامش مسند الامام احمد ابن حنبل الجلد الثانی صفحہ ۲۴۸

# اَلِالْتِمَاسُ مَرْضَاۃِ اللہِ

## اللہ تعالیٰ کی مرضی کو تلاش کرنا

عن ثوبان رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ان العبد لیلتمس مرضاۃ اللہ فلا یزال بذلک فیقول اللہ عزوجل لجبریل ان فلانا عبدی یلتمس ان یرضینی الا وان رحمتی علیہ فیقول جبرئیل رحمۃ اللہ علی فلان ویقولھا حملۃ العرش ویقولھا من حولھم حتی یقولھا اھل السموت السبع ثم تھبط لہ الی الارض

حضرت ثوبان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایک (نیک بندہ) اللہ سبحانہٗ کی رضامندی کی تلاش میں رہتا ہے پس اللہ تبارک و تعالیٰ حضرت جبرائیل علیہ السلام سے فرماتا ہے کہ میرا فلاں بندہ میری رضامندی کی تلاش میں رہتا ہے خبردار ہو کہ میری رحمت اس پر ہے پھر حضرت جبرائیل علیہ السلام کہتے ہیں کہ اللہ تبارک و تعالیٰ کی رحمت فلاں شخص پر ہے پھر یہی بات عرش کو اٹھانے والے فرشتے کہتے ہیں اور وہ فرشتے بھی کہتے ہیں جو ان کے قریب ہیں یہاں تک کہ ساتوں آسمانوں کے فرشتے یہی کہتے ہیں۔ پھر رحمت اس شخص کے لیے زمین پر اترتی ہے۔

مسند الامام احمد بن حنبل الجزء الخامس صفحہ ۲۷۹

---

# مُناجاتِ برکت

سُبْحَانَ الْقَائِمِ الدَّآئِمِ ط سُبْحَانَ الْحَيِّ

پاک ہے اللہ قائم ہمیشگی والا پاک ہے (وہ جو) حی و

الْقَيُّوْمِ ط سُبْحَانَ الْحَيِّ الَّذِیْ لَا يَمُوْتُ ط سُبْحَانَ

قیوم ہے پاک ہے وہ ذات جو ہمیشہ زندہ ہے اس کیلیے موت نہیں پاک ہے

اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَ بِحَمْدِهٖ ط سُبُّوْحٌ قُدُّوْس

اللہ عظمت والا اور اسی کی تعریف ہے وہ سبوح ہے قدوس ہے

رَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَ الرُّوْحِ ط سُبْحَانَ الْعَلِيِّ

پروردگار ہے ملائکہ اور روح کا پاک ہے بلند تر

الْاَعْلٰى ط سُبْحَانَهٗ وَ تَعَالٰى ○ مَرَّةً

ذات پاکی اور بلندی اسی کے لیے ہے۔ ا بار

عن ابانؓ عن انسؓ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من قال بکل یوم مرۃ سبحان القائم الدائم... الخ لم یمت حتی یری مکانه من الجنة او یری له۔

حضرت ابان نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے ہر روز ایک مرتبہ پڑھا سبحان القائم تو وہ شخص مرنے سے پہلے اپنا ٹھکانہ جنت میں دیکھے گا یا کسی اور کو دکھا دیا جائے گا

رواہ ابن شاہین فی الترغیب وابن عساکر

اسے ابن شاہین نے ترغیب میں اور ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

کنز العمال الجزء الاول صفحہ ۳۰۵ شمار ۳۸۹۸۷

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ تَوَاضَعَ کُلُّ شَیْءٍ

سب تعریف اللہ تعالیٰ کے لیے ہے کہ جس کی عظمت کے آگے ہر چیز

لِعَظَمَتِهٖ ۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ ذَلَّ کُلُّ شَیْءٍ

عاجز ہے ۔ اور سب تعریف اللہ تعالیٰ کے لیے ہے جس کی عزت کے

لِعِزَّتِهٖ ۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ خَضَعَ کُلُّ شَیْءٍ

سامنے سب چیزیں ذلیل ہیں اور سب تعریف اللہ کے لیے ہے جس کی حکومت کے سامنے

لِمُلْکِهٖ ۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اسْتَسْلَمَ کُلُّ

ہر شے جھکی ہوئی ہے اور سب تعریف اللہ کے لیے ہے جس نے ہر چیز کو اپنی قدرت کے

شَیْءٍ لِقُدْرَتِهٖ ۝ مَرَّةً

مطیع کر رکھا ہے۔ ابار

عن ابن عمر رضی اللہ عنہما قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من قال الحمد للہ تواضع کل شئ لعظمتہ ...... الخ فقالہا یطلب بہا ما عندہ کتب اللہ لہ بہا الف حسنۃ و

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کہے الحمد للہ تواضع کل شئ لعظمتہ ...... الخ اور اس کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کے پاس کی چیز (رحمت و بخشش) طلب کرے تو اللہ تعالیٰ

رفع لها بها الف درجة و وكل به سبعين الف ملك يستغفرون له الی یوم القیمة۔

اس کے لیے ہزار نیکی لکھتے ہیں اور اس کے ہزار درجے بلند کرتے ہیں اور ستر ہزار فرشتوں کو اس کے لیے قیامت تک استغفار کرنے کے لیے مقرر فرما دیتے ہیں۔

رواہ الطبرانی فی الکبیر وابن عساکر۔

اسے طبرانی نے کبیر میں اور ابن عساکر نے روایت کیا ہے۔

کنز العمال الجزء الاوّل صفحہ ۳۰۵ شمار ۳۸۹۱

سُبْحَانَ ذِی الْمُلْکِ وَ الْمَلَکُوْتِ ط

پاک ہے ملک اور ملکوت والی ذات

سُبْحَانَ ذِی الْعِزَّۃِ وَ الْجَبَرُوْتِ ط سُبْحَانَ

پاک ہے عزت اور جبروت والی ذات پاک ہے وہ

الْحَیِّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ

ذات جو زندہ ہے جسے موت نہیں وہ سبوح ہے پاک ہے پروردگار

الْمَلٰٓئِکَۃِ وَ الرُّوْحِ ۝ مَرَّۃً

ہے ملائکہ اور روح کا ابار

عن انسؓ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ بحرا من نور حوله ملائكة من نور علی جبل من نور بایدیهم

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے ایک نور کا دریا پیدا فرمایا ہے جس کے ارد گرد نورانی ملائکہ نور کے

جراب من نور یسبحون حول ذلك البحر سبحان ذی الملك ... . الخ فمن قالها فی یوم مرة او شهر او سنة مرة او فی عمرہ غفر اللہ له ما تقدم من ذنبه وما تأخر ولو كانت مثل زبد البحر او مثل رمل عالج او فر من الزحف۔

رواہ الدیلمی۔

پہاڑ پر اپنے ہاتھوں میں نور کے ٹکڑے لیے ہوئے (دیر) تسبیح بیان کرتے ہیں۔ سبحٰن ذی الملك والملكوت . . . . . الخ پس جس شخص نے روزانہ ایک بار یا مہینے میں ایک بار یا سال میں ایک بار یا ساری عمر میں ایک بار پڑھا تو اللہ تعالیٰ اس کے اگلے پچھلے تمام گناہ بخش دیتا ہے خواہ سمندر کے جھاگ یا وسیع میدان کی ریت کے برابر ہوں خواہ وہ شخص جہاد سے بھاگ آنے کا مجرم ہو۔

اسے دیلمی نے روایت کیا ہے۔

کنز العمال الجزء الاوّل صفحہ ۲۰۳ شمار ۳۸۵۲

اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ قُلْتَ اُدْعُوْنِیْۤ اَسْتَجِبْ

اے اللہ تیرا فرمان ہے مجھ سے دعا مانگو میں قبول کروں گا

لَكُمْ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِیْعَادَ ○

یقیناً تو وعدہ خلافی نہیں کرتا۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ

اے اللہ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اس واسطے کہ تو ہی اللہ ہے

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ

تیرے سوا کوئی معبود نہیں جو اکیلا ہے بے نیاز ہے وہ جس کا

لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا
کوئی بیٹا نہیں اور نہ وہ کسی کا بیٹا ہے اور نہ ہی اس کا کوئی ہم سر

اَحَدٌ ۝
ہے

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِیْ شَهَادَةً فِیْ سَبِیْلِكَ
اے اللہ نصیب فرما مجھے شہادت تیری راہ میں

وَاَعِنِّیْ عَلٰی غَمَرَاتِ الْمَوْتِ وَسَكَرَاتِ
اور مدد فرما میری موت کی بے ہوشیوں میں اور موت کی

الْمَوْتِ ۝
سختیوں میں

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ
اے اللہ میں پناہ مانگتا ہوں قبر کے عذاب سے

وَمِنْ فِتْنَةِ الْقَبْرِ وَنَجِّنِیْ مِنْ عَذَابِ
اور قبر کے فتنہ سے اور نجات بخش مجھے دوزخ کی

النَّارِ ۝
آگ سے

اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ قَبْرِیْ بِفَضْلِكَ یَا ذَا
اے اللہ منور فرما میری قبر کو اپنے فضل سے اے عظیم

الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ ط سُبْحَانَ ذِی الْفَضْلِ

فضل والے پاک ہے احسان اور

وَالنِّعَمِ سُبْحَانَ ذِی الْمَجْدِ وَالْکَرَمِ

نعمتوں والا پاک ہے بزرگی اور عزت والا

سُبْحَانَ ذِی الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ○

پاک ہے بزرگی اور عزت والا۔

اٰمِیْنَ! اٰمِیْنَ! اٰمِیْنَ ○

آمین! آمین! آمین!

یَا نُوْرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا حَیُّ یَا

اے آسمانوں اور زمین کے نور اے زندہ اے

قَیُّوْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اِسْمَعْ

قائم اے بزرگی اور عزت والے سن لیجیو

وَاسْتَجِبْ اَللّٰهُ اَکْبَرُ اَلْاَکْبَرُ

اور قبول فرمائیو اللہ بہت بڑا بہت ہی بڑا ہے

بِجَاهِ رَسُوْلِكَ مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ

اپنے رسول محمد نبی امی صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل

صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ ○ اٰمِیْنَ! اٰمِیْنَ! اٰمِیْنَ

(محمد صلی اللہ علیہ وسلم) آمین! آمین! آمین!

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ أَسْتَغِيْثُ

اے زندہ اے قائم (میں) تیری رحمت کی طرف فریاد لایا ہوں

أَنَا عَبْدٌ مُذْنِبٌ ذَلِيْلٌ وَ أَنْتَ رَبِّيْ ذُو

میں بندہ ہوں گنہگار ذلیل (لیکن)، تو میرا رب بڑی ہی شان و

الْجَلَالِ وَ الْإِكْرَامِ فَاعْفُ عَنِّيْ

اکرام والا (رب ذوالجلال والاکرام) ہے پس مجھ سے درگذر فرما

فَإِنَّكَ عَفُوٌّ كَرِيْمٌ يَا عَظِيْمَ الْعَفْوِ يَا

بیشک تو معاف فرمانے والا کریم ہے اے سب سے بڑھ کر درگذر فرمانے

نِعْمَ النَّصِيْرُ ۝

والے (اور) اے سب سے بڑھ کر مددگار۔

اٰمِيْنَ! اٰمِيْنَ! اٰمِيْنَ!

آمین! آمین! آمین!



امروز سعید و مسعود و مبارک
پنجشنبہ یکم شعبان المعظم ۱۴۰۲ھ

ابوانیس محمد برکت علی لودھیانوی عفی عنہ
المہاجر الی اللہ و المتوکل علی اللہ العظیم

○

**یا اللہ!**

**تیرا شکر و احسان ہے کہ قیامت و موت کی علامات ظاہر ہونے سے پہلے تو نے ہمیں اپنی بارگاہ رب ذو الجلال و الاکرام میں توبہ کی توفیق کی سعادت نصیب فرمائی!**

○

اَلْحَمْدُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ ط
فَاللّٰہُ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ
وَ اٰخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ
وَ الصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ النَّبِیِّ الْکَرِیْمِ ط

اٰمین! اٰمین! اٰمین!

○

امروز سعید و مسعود و مبارک
پنجشنبہ یکم شعبان المعظم سنہ ۱۴۰۳ھ

ابو انیس **محمد برکت علی** لودھیانوی عفی عنہ
اَلْمُہَاجِرُ اِلَی اللّٰہِ وَ الْمُتَوَکِّلُ عَلَی اللّٰہِ الْعَظِیْمِ ط

# فہرست التوبۃ والاستغفار

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔ اٰمِيْن، اٰمِيْن، اٰمِيْن

امروز سعید و مسعود و مبارک
پنجشنبہ یکم شعبان المعظم ۱۴۰۲ھ

ابوانیس محمد برکت علی لودھیانوی عفی عنہ
المہاجر الی اللہ و المتوکل علی اللہ العظیم

